تیغ ابرو سی ہمین مارا یہہ کیا اندھیر ہی
زلف کی محبوس کو پہانسی چڑہانا خوب تہا

جامۂ صد چاک اوتروا کر کفن مجہکو دیا
کیون بدلوایا وہی عاشق کا بانا خوب تہا

ختم اوس محبوب پر میری ہوا حُسنِ ملیح
لاکہہ یوسف سے دوچند اونکو ہیگا نا خوب تہا

عقل گو کہوتا ہی ہر دان کی آگی جنون
پر ہمارا قول ہی بہلول دانا خوب تہا

رشتۂ الفت مین اپنی کیون نہ کہینچا دل مرا
سخت نادانی ہوئی مستی یہہ دانا خوب تہا

عشق مین صبح اصبحر اپہر کی کیا پہل پل گیا
اوسکی در پر بیٹہہ کر صدمی اوٹہانا خوب تہا

عہدِ سابق مین وراندادونکی تم سنتی نہ تہی
تہی بری اہلِ زمانہ پر زمانا خوب تہا

وای نافہمی کہ بعدِ عاشقی ثابت ہوا
دل لگانا حد برا تہا اور ستانا خوب تہا

اب کہان پاوگی میری طایرِ دل سنگار
تیرِ مژگان سی چہدا اوڑ کرنتا ناخوب تہا

دانت برق اودی ہری ابر این لازم ہی شفق
ای صنم مسّی لگا کر پان کہانا خوب تہا

تہی کشش معشوق مین عشاق کی کوشش کی بعد
عشق بازونکی لیی اگلا زمانا خوب تہا

توڑ ڈالا قدر کچہہ مستی نہ کی ای ماہرو
ورنہ زلفون کا دلِ صد چاک شانا خوب تہا

زور کو بازو نکہہ کو آنکہہ سمجہہ عشق دل
جسکو جو بخشا وہی اوسکا ٹہکانا خوب تہا

تم جو دم بھر بیٹھ کر اٹھی چلی ہمراہ روح
جسم عریان پہینکر بی روح عالم ہو گیا
پوچھتا خوش ہو کی کو ظالم بر احوال تباہ
بعد ناسخ ہاتھ ملکر کہتی ہی سب بیکس یہ
یہ کی اب خم جگر کہوتا ہی دل کی تشنگی
پہر وہی فرقت کی صدمی ہین ہی بس لگ گئی یاد
اوسکی آنی ہی مجہی فرقت کا دہڑکا لگ گیا
ناتوانون کی طرح وصلت مین دل کانپا کیا

میری گھر مین ایسی آنی سی نہ آنا خوب تھا
غسل آنکھون کو دلا اونکا نہانا خوب تھا
ہہین مین قاصد کی خط خود دیکھی جانا خوب تھا
اٹھ گیا دنیا سی وہ شاعر برا نا خوب تھا
تیغ تیز یار کا پانی چرانا خوب تھا
ای طبیبو ہوش مین میرا نہ لانا خوب تھا
غم امید وصل پر فرقت مین کہانا خوب تھا
بوجھ فرقت کا اٹھانی کو توانا خوب تھا

سینی مین دل دل مین راز الفت پردہ نشین
ای عتبول افشا ہی تیرا دل چہپانا خوب تھا

تیغ مین تیری ہی نقشا ابروی بی پیر کا
اسلی چہلنی ہی دل سنکر جوان و پیر کا
دم نہ ہوتا بند جانا قیدی دلگیر کا

سوم اوسکی تیغ سی فولاد ہی شمشیر کا
دم بہرا ہی آہ نی میری تمہاری تیر کا
طوق بنتا گر تیری دروازی کی زنجیر کا

مین فقیر بی نوا مہمان ہون چرخ پیر کا
جام شربت دن کو ہی شکوہ پیالا شیر کا

خواب وصلت کی مجھی کو ملتی ہی تعبیر وصل
خواب سے مین جانتا ہون فیض تعبیر کا

تنکہ لا تدری بای ارض سی غفلت مین کیا
قصد کرتا ہی جو اپنی قبر کی تعمیر کا

آبداری جو گئی ہو جائی قاتل قتیل
پہوڑی گر نوک مژہ چہالا تری شمشیر کا

عشق لام الف مین مجھکو ازل سی تھا رقم
قد مرا تھا دائرہ حرف خط تقدیر کا

ہین نگہ کی صید بی تائید مژگان سیکڑون
ورنہ پیکان ہی ازل سی جزو اعظم تیر کا

تیغ ابرو کاٹ دکھلاتی ہی جب جا وقت قتل
رتبہ بالی ہی سروہی کا تہکی شمشیر کا

مین عبث حسرت مین نگہ کا غیر ہوتا ہی نشستکا
راست چلنا اس جگہہ کج ہی ہماری تیر کا

مین تری خلخال پا سی اوٹھاون کس طرح
دائرہ یہہ ہی مری حرف خط تقدیر کا

لاکھ رنگون سی تری تصویر مانی کھینچلی
رنگ لائی گا کہان سی قد کی تصویر کا

تھیلی جہلی مین ہوا ای ترک پہلی مرتبہ
تیر ہر ریشہ ہوا گویا بدن کو تیر کا

شوق کرتی کیمیا سازی کا ہم بہی ای مقبول
ہوتا گر سونی کا مرقد صاحب اکسیر کا

ہوش کہوکر کار عقل ای ہمسر مینی کیا
جنگلون مین پہر کی تیری دل مین گہر مینی کیا

دور میری طرح رہتا ہی دل محبوب سے
اپنی نالی کی اثر مین بہی اثر مینی کیا

رنگ لائیگا لہو محشر مین ای قاتل ضرر
تجکو تر دامن کیا دامن جو تر مینی کیا

وصل کی شب آنکہہ جو اوٹہی جبین یار سے
اتنی مین نظارۂ نجم سحر مینی کیا

عشق کی شعلون مین مونون پانی ہو کر بہ گئے
لو کہ دل لوہی کا پتہر کا جگر مینی کیا

تیغ جب کہینچی ہوی تیوری چڑہائی آئی تم
سامنی دل کردیا کیسا جگر مینی کیا

اونگلیان اوٹہنی لگین تیری طرف مثل ہلال
عشق تجہسی جب سی ای نازک کمر مینی کیا

تہی جہان ساری حسینان جہان اک تو ہی تہا
سجدہ سب مین تجہی ای بی خبر مینی کیا

غیر کی گہر چلی دنیا سی مینی راہ لی
پا تراب اونکا ہوا تہا اور سفر مینی کیا

خود ہوا معدوم مین عشق دہن مین ای پری
ایک مدت سی دل عنقا مین گہر مینی کیا

شکل اپنا ہی نہان سی تا نہو وحشت سوا
گر سفر مین لگ گئی بستی حذر مینی کیا

قطعه

وعدہ آنی کا کیا تہا اور تم آئی نہ تہی
آہ میری منہہ پہ کہتی تہی اثر مینی کیا

نالہ غل کرتا تہا حل مینی کیا مطلب ترا
گرلی تہی ہر پل اشارہ چشم تر مینی کیا

جذبِ دل کھنچتا تھا کھینچا ہی اوسی مین ادہر — عشق کھنچتا تھا یہہ کارِ سخت تر مین نی کیا

اور کلیجی کی پھڑک کہتی تھی جو حق ہی وہ سُن — کر دیا بیتاب اور راہی ادہر مین نی کیا

کہتی تھی سینی کی آگ اوس بُت کا دل کر کی نرم — مہربان مدت مین تیری حال پر مین نی کیا

الغرض شب مین جہان یہہ سب کیے لی رہی — انتظارِ آمد آمد تا سحر مین نی کیا

تم نہ آئی رات بہر کیا ورنہ تھا پر مگر — شمار ان سب کو ای تنگ تر مین نی کیا

جا نہین پاتا دہان وہم بوسہ بہی کبھی — مختصر وصفِ دہان مختصر مین نی کیا

بس ہی طوفِ خانۂ حق عمر بہر مین ایکبار — تیری گہر کا طوف ای بُت عمر بہر مین نی کیا

مین جو کہتا ہون نگہہ سی تم جدا اک پل نہین — ہنس کی کہتی ہین تری آنکھون مین گہر مین نی کیا

گر لیا عاشق تہین بہی عشق کی تاثیر سی — دل مین دل ڈالا تمہاری گہر مین گہر مین نی کیا

جتنا مین نی کہا کیا اوتنا شگفتہ وہ ہوا — سرو قامت یار کا ذوق کی تر مین نی کیا

سست رو انسان کو کوئی راہ کیا دکھلائیگا — بہول کر رستہ خضر کو راہبر مین نی کیا

لطف اب بہی ہی جو تم آؤ کہ ابتک خوف سی — آہ بی تاثیر نالہ بی اثر مین نی کیا

یارِ ہرجائی کی چہپی دل بہی دل مین اون — زیر چرخ اسطرح چلّہ عمر بہر مین نی کیا

کچھ تو وزن کو بڑھایا کچھ گھٹایا ہین عشق سی
راہ کچھ نکلی تو پیدا خوب در میں کیا

نیش غم لی کیا کیا جو کچھ گھٹا پھر ل گیا
نوش اپنا آپ نے خون جگر میں کیا

کامل و ناقص کا ناحق مورد الزام ہون
بی ہنر اچھی عبث کسب ہنر میں کیا

غیر کا در کیا ہی جب خود مجز صادق میں
میں ہون شہر علم اور حیدر کو در میں کیا

خیر بشر ہو گیا میری لئی جب سے قبول
ورد نام حضرت خیر البشر میں کیا

جال تم دونون کا ای لف دوتا اچھا تہا
ہم بھی پیچ سی کچھ ہمسی حسد اچھا تہا

آج سر کہول کی کہتی ہین وہ لاشی پہ مری
ہای کل تک یہہ گرفتار بلا اچھا تہا

قیس و فرہاد ہو وامق ہو یا نل ای جان
عشق مین کون تہا جو ہمسی بہلا اچھا تہا

نیک و بد سب مجھی کہتی تہی برا جیتی جی
آج سب کہتی ہین افسوس وہ کیا اچھا تہا

غنچہ ہای دہن تنگ ہین تہی رات سی تنگ
جا نہ سوتی چمن ای باد صبا اچھا تہا

ماس کی پتلی مین کیا تہا جو اوتارا نہ مجہی
جان کی خیر رہی یہہ صدقا اچھا تہا

بزم می مین ہوی گو لاکہہ مناہی سے
سینی ہی دیکھہ لیا چپکی مزا اچھا تہا

تمنی جو شربتِ دیدار پلایا مجکو
یا تو مرتا تھا بری حال سی یا اچھا تھا

صدقی تھی قلقلِ مینا و گلوی مینا
جب وہ کم سن تھی بہر شکل گلا اچھا تھا

تھی ہزارون مجھی کج جی سی نکالا تمنی
مین بھی عشاق مین جو کچھ تھا برا اچھا تھا

لاکھ لقمان ہم ہون مجھی صحت کیسی
اجل کی جو میسر ہو دوا اچھا تھا

روزِ دوڑا کی توقع پہ کیا ہاتھ دراز
پاؤن بدالی کسی شب تو صلا اچھا تھا

دل بہلنی کو لیی بیٹھا ہون ایک اور حسین
آنکلتا جو وہ بدخو تو مزا اچھا تھا

ذکر اوستاد کا آجاتا ہی محفل مین
چار جانب سی یہہ آتی ہی صدا اچھا تھا

ای قبول اس لیی کی ترک ملاقات اوس سی
دوستی کا تو برا دشمنی کا اچھا تھا

تو وعدۂ وصال جو فرما کی پھر گیا
شکوہ ترا زبان پہ آ آ کی پھر گیا

جور و جفا مین حیف ابھی تک کمی نہین
مہر و وفا کی مجھسی قسم کہا کی پھر گیا

شکل اپنی دیکھی وہ آیا تو کیا حصول
آئینہ دور سی مجھی دکھلا کی پھر گیا

ناصح لی ترکِ عشق مین کہین [illegible] کا ل
[illegible] ابھی [illegible] وہ پہر وا کی پھر گیا

وعدہ ابہی تو بوسۂ لب کا کیا اگر — جب مین نی منہہ بڑہایا تو شرما کی پہر گیا

نالون سی میری جان در یار پر گئی — پردہ یہہ جانتا ہی کہ چلا کی پہر گیا

تیری گلی سی نئ اوٹہون مین محال ہی — عاشق وہ کون تہا جو یہان آ کی پہر گیا

مجمع سنا رقیبو کا جب گہر مین یار کی — سنتی ہی مین یہ ریستی سی جہنجہلا کی پہر گیا

اوس بی وفا کا دل نہ پہرا میری قتل سی — خنجر کا منہہ بہی جہہ پہ ترس کہا کی پہر گیا

سائل ہوا تہا بوسۂ رخ کا ترا فقیر — تجہسی جواب صاف مگر پا کی پہر گیا

آیا تہا جب وعدۂ وصلت وہ میری گہر — عیار مجہکو باتون مین بہلا کی پہر گیا

اللہ ری بانکپن کہ جو ہین اوسکا میرا دل — ایک ایک تار زلف کا بل کہا کی پہر گیا

کیا اعتبار بات کا تیری ہا قبول
قسمین اودہر بجالی کی تو کہا کی پہر گیا

ہنر سی جیتی جی کیا کام نکلا — نشان اپنا مٹا تب نام نکلا

بہروسا کیا مریض زلف و رخ کا — سحر یا نکلا دم یا شام نکلا

سخن سی تیری مین جان پائی — کرامت معجزہ الہام نکلا

پیونگا خون دل بھر بھر کی ساقی — مری حصّی کا خالی جام نکلا

مقید سیر کا ہی بلبل دل — چمن ای باغبان گلدام نکلا

بہت تہا تشنہ کام آب شمشیر — ہوا نام اوسکا میرا کام نکلا

اذیت اسقدر نالون سی پائی — کہ دل سی ہو کی تنگ آرام نکلا

لب میگون جانان تک نہ پہونچا — لباب دل ہمارا خام نکلا

ہی بدنامی برا ایسی کو کہنا — جو ہو استاد کوئی نام نکلا

جو دیکھی فال بھر قتل عشاق — تو پہلی سب سی میرا نام نکلا

رہی محروم می دوری مین بہی ہم — تہی پہلو اودہر سی جام نکلا

نہ دی گالی ہی کیسا بوسۂ لب — تری دل سی نہ کچھہ انعام نکلا

ہزارون بلبلین تہین سایہ افگن — جو دن کو گھر سی وہ گلفام نکلا

ہی گلگون سمجھکر پی لیا خون — ہمارا دل تمہارا جام نکلا

زبس عاشق ہون اوس مطرب پسر کا — مرا نالہ ہر اک گلبام نکلا

فقط اوس آنکھہ سی نسبت کا غرّہ — بڑا بیمغز ای بادام نکلا

ہمیشہ عشق کی شعلون مین پکّا
مگر پھر کشتۂ دل خام نکلا

جنون اسکا رہا وہ مول لی ل
مگر سودا ہمارا خام نکلا

قبول اپنی دہن سی وقت آخر
نبی کا کلمہ حق کا نام نکلا

ضعف مین مجنون سی شکوہ تیرا لاغر کم نہتا
نجد کی جنگل سی وحشت مین مجھی گھر کم نہتا

چشم تر کی خاک سی وسنی جدائی اپنی آنکھہ
ورنہ میری تن تر سی سمندر کم نہ تہا

نامی کا لیکر جواب آیا تو آنکھہ ایسی پہری
باز سی کنجشک دل کو کچھہ کبوتر کم نہ تہا

جسم کا گر عکس اوسمین تہا تو اوسکا جسم مین
اوس پری کی حسن سی کچھہ حسن پیکر کم نہتا

تیغ ابرو کو عبث تکلیف دی ہی پہر فیچ
کچھہ نگاہ تیز کا ہی مجھکو خنجر کم نہتا

عشق کی دریا مین سی ہی بندہ گئی کچھہ ہاتھہ پاؤن
ڈوبنا تقدیر مین تہا مین شناور کم نہتا

خط کہان کیسا کبوتر کا پہر آنا اس طرف
پہر سی اوس صیاد کی پہرا تو اک پر کم نہتا

واد کی دن بڑہ کی شوالیگیا برسون کی راہ
ورنہ وحشت کو مری صحرای محشر کم نہتا

حسن زیبا مین تو ہی کچھہ اونٹھا ای نازنین
پر یہہ عاشق بہی کمر سی تیری لاغر کم نہتا

حسنِ روز افزون سی عشقِ عنت افزون ہی سوا
حسن سی مین کم اسی سمجہا کیا پہ کم نہ تہا

یا یہہ وحشی سخت جان ہی یا نہین لاغر ہون مین
ورنہ مجہہ لاغر سی کو ایک تیر کم نہ تہا

جب شباب آیا گئی فردوس سی دوزخ مین ہم
بچپنی مین خلد سی دامانِ مادر کم نہ تہا

تیرا سودائی کہان جاتا جو ڈالین بیڑیان
کچہہ تری زنجیرِ در کا مجہکو لنگر کم نہ تہا

پانو پہولی دیکہکر قاتل کو پہر مارا گیا
بہاگ جانی کو مری میدانِ محشر کم نہ تہا

پہونک دیتا عشق گرم اب تک مری آگ کو مگر
اس عرق سی آگ ہولی مین یہہ جوہر کم نہ تہا

تم نی نظروں سی گرایا سر چڑہی اب کیون نہ غیر
ورنہ اوسکی پانو سی اب تک یہہ کمتر کم نہ تہا

عشق کا رستہ دکہایا حسن نی کرنی کو قتل
ہای اب سمجہی کہ رہزن سی یہہ رہبر کم نہ تہا

جب غلام آکر ہوا حیدر کا شاہی چہوڑکر
پادشاہِ ہفت کشور سی بہی قنبر کم نہ تہا

سیکڑون دیوان مین وصفِ دہانِ تنگ مین
لاکہہ دفتر سی یہہ اک نقطہ مختصر کم نہ تہا

باعیش ہوکا تری قد کا جہی بیجا نہ تہا
سرو موزون تہا تری قد کی برابر کم نہ تہا

نکلی کیون پیکر شراب افسوس جو سوا ہوئی
خاک پر بیہوش رہی گو ہین گہر کم نہ تہا

صاف کہتا ہون کہ تیری چہرۂ شفاف نی
داغ مٹ جاتا تو پہر ماہِ منور کم نہ تہا

اوس سی بچ بچ بھی گئی تھی بمشکل جہان — جو بہ شمشیر سی کچھہ تم مین جوہر کم نہ تھا

چشمِ دل سی صاف صاف آئی نظر عالم کی سیر — تیرا دل آئینی سی کچھہ ای سکندر کم نہ تھا

کیون نہ سر مار مری میرا دلِ سخت ای صنم — سنگ سی دالی کو تیری یہہ پتھر کم نہ تھا

جب ملا وہ بادشاہِ حسن داغِ دل مٹی — اہلِ زر سی بحر مین بہی مین تو نگر کم نہ تھا

لشکر ہی غالب ہا تیری فقیرون پر مقبول — سب سی بحبتِ عشق مین تیرا قلندر کم نہ تھا

وردِ زبان وصفِ دہن ہو گیا — گل سی بھی رنگین سخن ہو گیا

دشتِ جنون مین نہین ملتی سرا — آ پڑی جسجا وہ وطن ہو گیا

فصلِ بہاری مین مری سیر کر — داغ بڑہی جسم چمن ہو گیا

زلف ہٹی چہرہ محبوب سے — چاندنی پہر چہٹکی گہن ہو گیا

مشقِ ستم کی نہین قوت اونہین — اب وہ گئی دن وہ چلن ہو گیا

سینی جو وصفِ درِ دندان کیا — میرا دہن رشکِ عدن ہو گیا

شرم و حیا دور جو کی یار سے — اور بھی بی ساختہ پن ہو گیا

لعل مضامین ہین ای وصف لب
میرا دہن کان یمن ہوگیا

زلف ہی کہہ دل مین گہی یاد لب
گاہ ختن گاہ یمن ہوگیا

پہوڑ کی سر گر پڑی ہم غار مین
کوہ کا دامان کفن ہوگیا

تہی جو نہ آرایش جسم آپ سے
اور ہی بی ساختہ پن ہوگیا

پہنستی ہی گیسو مین سے آبرو
دل ہوا دلوا ور رسن ہوگیا

لاکہون ہی عشاق کٹی مرتی ہین
کوچہ جو تہا خلد وہ رن ہوگیا

اتنی دنون دشت مین گردش رہی
ہمکو فراموش وطن ہوگیا

دہر سی ناسخ جو اوٹہا ای قبول
خاتمہ حسن سخن ہوگیا

جو منہہ دکہاتا ہمین وہ نگار کیا ہوتا
ہماری نفع مین نقصان یار کیا ہوتا

کمر کو ملنی لگی میری جسم سی تشبیہ
تمہاری عشق مین اب اور زار کیا ہوتا

جو ہوگی تہ بتہ افلاک کی نہ کام آتا
تو ہقدر مری دل کا بخار کیا ہوتا

جو میری قتل کا وعدہ وفا نہ تم کرتے
تمہاری بات کا پہر اعتبار کیا ہوتا

لگی تھی دل مین وہ گو مثل تیر سیدہا تھا
جگر کو چھانا کیا ترک یار کیا ہوتا

اوٹھائی عشق سی صدمی شباب مین لاکھون
ضعیفی مین یہہ بہلا یاوگار کیا ہوتا

برہنگی نی سر اوسپہ کردیا ثابت
وگرنہ عشق مین میرا وقار کیا ہوتا

کبھی اوٹھی تھی ہم جیتی جی بہی ستی سی
ہوا سی اونچا ہمارا غبار کیا ہوتا

ہزارون مرگئی عاشق وہ گل ہنسا ہی کیا
ہماری لاش پہ پہر اشکبار کیا ہوتا

وہ شوخ کہتا ہی رسوا ہو در بدر کہ کی
مری طرف سے بہلا او پیار کیا ہوتا

گلہ وصال سی میرا بہی دل جو کہلجاتا
تو لطف موسم جوش بہار کیا ہوتا

تمہاری ظلم و ستم کب گئی گئی ہمسی
ہماری داغون کا شمار کیا ہوتا

ابہی شعلہ اوٹھا تھا کہ مجھکو خاک کیا
پہر کبھی عشق کی دل مین نار کیا ہوتا

مژہ دراز ہی لیکن علیل صید افکن
یہہ تیر پہر جگر و دل کی پار کیا ہوتا

وہ چہرہ شب فرقت نظر سی گذرا ہی
کہ ایسا دل کا فرکار کیا ہوتا

بہلا ہو اگئی آغاز عشق ہی مین جان
خدا ہی جانی کہ انجام کار کیا ہوتا

بنایا کرتا ہی کام اپنی کارساز قبول

## کسی لب شہ پہ مرا بند کا رکیا ہوتا

مین جو الفت مین تری آہ لقا مٹ جاتا — داغ لگتا تجھی آئین وفا مٹ جاتا

لاکھہ اغیار ہتی لیکن جو وہ کہتا مجھسی — یا مٹاتا او نہین مین آج وہ یا مٹ جاتا

مطمئن ہو گئی ہتین قتل جو ہمکو کرتی — ہم جو مٹتی تو تمہارا خدشا مٹ جاتا

کیون لکھایا مری آگی سی اسی دنی مین — نسخہ مٹتا تو یہہ سب رنج و الم مٹ جاتا

کشتہ ہوتا ہتا تری تیغ سی تجہہ بن خون — پہر یہہ کیونکہ مری قسمت کا لکھا مٹ جاتا

حامی ہو جاتا جو میرا وہ بنانی والا — تو مجھی لاکھہ مٹاتا ہی تو کیا مٹ جاتا

ہوتا اک سجدہ ہی مقبول جو ای پیشانی — تجہہ مین رہتا جو لگا ہی سجدا مٹ جاتا

ننگ تہا بات جو کہتا مجھی دیتا دشنام — ای صنم ایک ہی گالی مین گلا مٹ جاتا

تیری مجنون سی منہہ مجہکو چہپانا پڑتا — اس دل سی اگر ننگ قبا مٹ جاتا

فکر ہر شخص کی رتبی کی موافق پائی — کسطرح وغدغہ شاہ و گدا مٹ جاتا

روز اوس پہ چلی جاتی ہین مٹنی والی — کسطرح جادہ صحرای فنا مٹ جاتا

آگیا کلمہ حق حشر مین لب پر ورنہ — سیٹی عو می خون وہ جوہر امٹ جاتا

جسم ساں خشک کیا ذہن ہی ہمنی ای فکر
ورنہ غم ہوتا جو مضمون نیا مٹ جاتا

نور وحدت کی اگر ہوتی مدد یا ساقی
تہا مری دل مین جو کچھہ تیری سوا مٹ جاتا

ای قبول اونکا نہ شکوہ تہا نہ کچھہ الفت کا
لوح دل سی جو مری حرف وفا مٹ جاتا

آپ آتا رحم دل میر انگار اتنا نہ تہا
مین سجاتا اپنی دل پر اختیار اتنا نہ تہا

گر دیا منصور حق نی جان گو اوسکی گئی
جیتا کب تک وہ زمانہ پایدار اتنا نہ تہا

عشق نا لوسنی کیا افشا بڑی خفت ہوی
بوجھہ یہہ مین دل مین کہتا بردبار اتنا نہ تہا

آگ مین الفت کی جب مین جلگیا اور اف نکی
یار کہتا ہی کہ اسپر اعتبار اتنا نہ تہا

یا نکل جانیکو ہی پہلو سی یا آتا ہی یار
عشق ہی برسو لسنی پر دل بیقرار اتنا نہ تہا

اٹھتی ہو اڑکی ہی توسن کو نہ میری پا سکا
مین خود اتنا کب تہا جو میرا غبار اتنا نہ تہا

تمنی ٹرپانیکو آہستہ لگائی تیغ تیز
فیصلہ اک ضرب مین کرتا یہہ وار اتنا نہ تہا

نجد مین تہا قیس مین گہہ دشت مین گہہ کوہ مین
عشق مین وہ بہی ذلیل و خوار اتنا نہ تہا

ویسا عاشق جلا تہا جسطرح جلتا ہون مین
ای حسین آگ کی مزاج عشق حار اتنا نہ تہا

کیا بہراخاک شہیدان سی چمن ای باغبان | بار ہا دیکہا ہی جوشِ لالہ زار اتنا نہ تہا
تہام لی آگ اسقدر دوڑا یا مجکو شوق نی | مجہسی مڑ مڑ جاتا وہ خوش شہسوار اتنا نہ تہا
حسن وہ بڑہتا گیا جتنا ادہر سودا بڑہا | دل مرا ای عشق آگی داغدار اتنا نہ تہا
آج یہہ کہکر دیا جرّاح نی مجکو جواب | سینی مین کل تک ترِی ای یار غار اتنا نہ تہا

مین تو اتنا تہا کہ آخر مٹ گیا او سیر ہقبول
گل چڑہا تا قبر پر وہ گلعذار اتنا نہ تہا

عشق کی شعلون سی ادلسوہ ہمدم کون تہا | ہجر مین جس سی دلاسا ہو بجز غم کون تہا
ہوش کہو کر راہ عشق ای قیس جب ہم تم چلی | ہیچ تہا وہ دشتِ وحشت مین مقدم کون تہا
عشق پستان مین جو کچھ گذری کسیکو کیا خبر | ای پری وہ میری درد دل سی محرم کون تہا
خاک پر لاشہ رہا دن رات بی غسل و کفن | اسکی دل کو لگتی میرا حال ماتم کون تہا
جو کفن پہنا تا ان کو کون تہا جز آفتاب | رات کو نہلا نی والا غیر شبنم کون تہا
طاعت خالق مقدم ہی یہان کیسا نسب | بی خدا کی دست ممتاز و مکرم کون تہا

قطعہ

بندگی باید پیمبرزادگی منظور نیست | جد سبہون کا تہا نہ پیغمبر تو آدم کون تہا

دیکہی کو تیری عاشق سیکڑوں ہوئی ہیں جمع
جان سی تجھپر فدا ای کہ اظلم کون تہا

چشم و ابرو سیدہی جبتک ہی سی جا تیر سیم
تیغ جب کہینچی سو لیری پہر اوسدم کون تہا

قید میں ہی گتی ہم لاش ہی پہینکی گئی
پہر سجانا یار کی محبوس شہ غم کون تہا

جب سی دیکہی عارض پر نور و جام چشم یار
ہیں نہیں واقف سکندر کون تہا جم کون تہا

وصل میں میں لا دل زخمی کیا تہا آپ نی
ہنس کی بولی زخم کا پہر تیری مرہم کون تہا

خلق میں جود و سخاوت نی زبان زد کر دیا
ہیں اللہ ہا اک وہ ہی حاتم کون تہا

داغ سر تا پا ہمی بخشی جو الٹی چال سی
ای فلک پہر طالب بیمار مرہم کون تہا

طور معمولی ہی اوس بندی میں جتای شغل
عقل کیا جانی کہ وہ نور مجسم کون تہا

کسی کی جان کا جانا خیال کیا ہو گا
اگر دکی نہ ہج جو تجھکو ملال کیا ہو گا

قضا ہوئی ہی ہمی ہی مین ایسی حسرت کے
پہر ایسی حال مین وصل صال کیا ہوگا

بجہائیگا نہ اگر آتش جہنم کو
تو یہ مرا عرق انفعال کیا ہوگا

گناہ کام مرا ہی خطا مری خصلت
کرم جو تم نہ کرو گی مآل کیا ہو گا

گلی مین ہم ہ لب بام یار بد خو پاس
ڈری رقیب ہمارا زوال کیا ہوگا

جمال پاک سی جسکی بنی رہین غش مین
پناہ اوسکی بہر اوسکا جلال کیا ہوگا

جو ہچکی آتی ہی ہم آپ یاد کرتی ہین
فقط یہہ ہم ہی او نکو خیال کیا ہوگا

گمون لی زر جو فراہم کیا ہی ای گل تر
جبھی یہ ہوگا تصدق یہہ مال کیا ہوگا

جب اوسکی کوچی مین بیٹھا ہون پانو توڑ کی مین
زیادہ اب ستم ای بول چال کیا ہوگا

تمہارا عقدہ دہن ہو نہ کہل سکا اتنک
وہ جسم نور کا ہی او سین بال کیا ہوگا

سمجھا جو تیری جہالت سی مین تو دیکھیگا
اثر تو شباب مین ای خرسال کیا ہوگا

پہ ہنسی ہی خلق تم اب بال کیون بڑہاتی ہو
فرشتی صید کروگی یہہ جال کیا ہوگا

تمام ایک شب آتشین رات نقش نصیب
تمہاری سامنی مہ کا کمال کیا ہوگا

تمہاری ملاکہ ہوا خجل جیتا
دکہائی آنکہہ تو نادم غزال کیا ہوگا

وہی ہی عشق کا جہگڑا ہوا جو حشر تو کیا
یہان نہین تو وہان انفصال کیا ہوگا

تمام رات نہ ٹہرا ہو جب وصال مین دل
نہین بتاؤ کہ فرقت مین حال کیا ہوگا

تل اوسکی رخ پہ ہی اک خونتا یہہ سنتا ہون
دل سیہ مرا ہوگا خال کیا ہوگا

تلف جو جہوٹ سی ہوگی جوانی فرہاد
تو فائق تجہی ای پیر زال کیا ہوگا

تمہاری منہ تو لسی کیا آبدار در ہونگے
تمہاری ہونٹہہ سی خوش رنگ لال کیا ہوگا

دل سیہ کو کیا جیسا آثار عشق نی سرخ
زغال آگ مین اسطرح لال کیا ہوگا

عدو علی کا لحد سی پڑیگا دوزخ مین
جسی جواب ہی اوس سی سوال کیا ہوگا

گلی جب آکی لپٹ جائیگا وہ مایۂ روح
پہر اپنی جان کا دینا محال کیا ہوگا

کریگا مشق جو انسان نفس گیری مین
قبول پہر اوسی حاصل کمال کیا ہوگا

یہہ کب بتایا کہ مری التجا سی کچہہ نہوا
وہ شاہ حسن مخاطب گدا سی کچہہ نہوا

تمام ہو گیا آدہا جہان دیکہہ کی ناز
مگر وہ کہتی ہین میری ادا سی کچہہ نہوا

چہہ قدم سی نہ کہینچا کبہی مری دل کو
یہہ کیا ستم ہی کہ زلف رسا سی کچہہ نہوا

نہ دل کو عشق کی دریا مین صبر تہام سکا
جہاز ڈوب گیا ناخدا سی کچہہ نہوا

گیا ادہر سی بہی دلبر کو بہی نہ نرم کیا
ہمارا کام دل بیوفا سے کچہہ نہوا

ہوا نہ یار ہی اپنا نہ دل ہوا اپنا
بڑی عذاب سے چہوٹی بلا سی کچہہ نہوا

جب آیا یار تو عیسی چلی یہہ خود کہکر — شفا وصال تہا میری دوا سی کچہہ نہوا

ہزار حصّی کڑا تہا دل اوسکا ہیری سی — کمال خاک اوڑائی جلا سے کچہہ نہوا

نہ گہر مین بیٹہا نہ پہر گدا ی مینی کی — نہ یہہ نہ وہ تری در کی گدا سی کچہہ نہوا

جلایا عشق نی دل حسن نی کیا ٹہنڈا — عدو نی دوستی کی آشنا سی کچہہ نہوا

خضر کی واسطی بہی مرگ ہی ضرور اگر ان — بقا فنا کو ہی آب بقا سے کچہہ نہوا

وہ جانتا ہی کہ اب عشق ہو گیا ٹہنڈا — سوای سردی دل کی دوا سی کچہہ نہوا

نہ نکلی ظلمون سی جان اب نگاہ ناز کرو — وفا سی کام ہو شاید جفا سی کچہہ نہوا

دیا کیا نہ مجہی پہانسی دی کی قتل کیا — یہہ دو ہی امر تہی زلف دوتا سی کچہہ نہوا

نہ صبر ہو سکا ادہر سی دیکہہ کر حنای سرخ — بچا سکا نہ ادہر سے اتقا سی کچہہ نہوا

قبول غنچۂ دل کا نہ حل کیا عقدہ
ہزار آئی گئی پر صبا سی کچہہ نہوا

اور طاقت آئی نالون کی دوا سی کیا ہوا — بڑہ گیا آہ کو نکاد کہہ جا حاصل شفا سی کیا ہوا

دیکہکر دست حنائی کام آئی سیکڑون — لُٹتی ہین وہ کام اپنی رنگ حنا سی کیا ہوا

مجھکو لکھنا بھیجی دعا اوس بادشاہِ حسن نی
دیکھا ای دل صدق نیت کی دعا سی کیا ہوا

ہمنرہ وہ ہو گئی جسدم سنا میرا علاج
اور اک دہڑکا بڑہا حاصل دوا سی کیا ہوا

ناگوارا کل ستم فرقت مین تہا ای ہمدمو
مر گئی ہیضی سی ہم حاصل غذا سی کیا ہوا

عشق مین بکتا وہ تہا ممکن نتہا جاتا کہین
دل مرا ای ماہ رو زلفِ دوتا سی کیا ہوا

دل نی کیون عاشق کیا جو غیر دشمن ہی مرا
لیا گلا نا آشنا کا آشنا سی کیا ہوا

مشق جور یار اوٹہا نیکی مجھی بڑہتی سگئی
دشمنو میرا ضرر ظلم و جفا سی کیا ہوا

وہ تو کیا آتا نہ دل آیا پہر اوسکی پاس سی
بیوفا کا شکوہ کیا اس با وفا سی کیا ہوا

رات بہر منہ پہیری میری سمت سی بیٹہی رہی
بزم مین شرمندہ ہین اونکی حیا سی کیا ہوا

ہاے کیون لپٹون مگر کا مین تو شہید ناز ہون
یار نی بی موت مارا ہی قضا سی کیا ہوا

غم نکر مین عشق گیسو مین جو گہٹ کر مر گیا
ایسی لاکہون کی ہین تیری بلا سی کیا ہوا

تنگ ہو کر تمنی عاشق کو اگر مارا تو کیا
روح عاشق ہی ابہی باقی فنا سی کیا ہوا

بہو کی جلدی سی کی موئی ہم پیاسی آب تیغ سی
پہر نہ پوچہا یار نی ای بہو کی پیاسی کیا ہوا

منفعل ہونی سی جب بخشا گیا مین ای قبول

## خرم و مسرور خوش جرم و خطاسی کیا ہوا

جو غم و فا و محبت کی انتہا سے ملا
نہ اتنا رنج مجھی یار بیوفا سے ملا

کچھ ایسا لطف مجھے یار کی ادا سے ملا
مزا وہ دل میں رہا جبتلک قضا سے ملا

جب آیا یار کیا خوب عشق نے بیتاب
یہہ کیا مرض ہی کہ درد اور بہی دوا سی ملا

جفا و جور بڑہی روز اوس ستمگر کی
مفاد عشق یہہ ہی لطف یہہ وفا سی ملا

دعا نی کہینچا ہی احسان تیر اکیا ہی بت
ملا جو تو یہہ مرا مدعا خدا سی ملا

کہا جو مینی کہ ہو مرگ و زیست کی مالک
تو ہنسکی بولی کہ مجکو نہ تو خدا سی ملا

گیا ہی حلۂ خلد برین کو رشک نے تنگ
قبا کو نور یہہ محبوب خوش قبا سی ملا

جو جاؤن تو شب ظلمات دن میں آنکہون مین
یہی نظارۂ زلف سیہ بلا سی ملا

فنا کی بعد ملا جب سے یار کا کوچہ
مرا غبار نہ اوٹہکر کبہی ہوا سے ملا

دغا نہ کہا تینگی آمیزش رقیب سے ہم
ملا رقیب جو آکر تو کچہہ دغا سے ملا

تری عتاب سی سو حصّی مرگ بہتر ہے
ملی نہ تو تو پہرا ہی بت مجہی خدا سی ملا

تری مریض کو ہر صبح ابی ہی دل و جان
غضب دوا نی دکہایا الٰہی غذا سی ملا

رسائی ہو قدمِ یار تک کہان وہ نصیب
یہہ سبز بخت عبث اس لیی حنا سی ملا

وہ آب رستہ ملکِ بقا کا بہول گئی
خضر کو دار فنا مین یہی بقا سی ملا

ہو صفا تو جو ہوا چاہی زیبِ تاج شہی
آ موتیون کو یہہ رتبا فقط صفا سی ملا

ہمیشہ غش مین ہا سچ ہجر کہاتا کون
تری مریض کو پہر دردِ دل شفا سی ملا

قبول گو کہ وہ نا آشنا دکہائی دیا
صفای دل سی ملا مین جس آشنا سی ملا

وعظ کیا بخشی گی واعظ ہا جہی کیا بخشیگا
اپنی رحمت سے گناہون کو خدا بخشی گا

دیکہکر نبض مری کہتا ہین چپکی سی طبیب
ایسی بیمار کو اللہ شفا سے بخشے گا

ایسی انسان کی محنت نہین ضایع ہوتی
عشق لی جوگ کیا حسن صلا بخشی گا

بی نقاب آیگا اک بار جو وہ ماہ تمام
نور آنکہون کو مری دل کو ضیا بخشی گا

زہر کہانا دو جہی ہی جو مقدر اچہا
حق تعالے اسی تاثیر دوا سے بخشے گا

دیکہ ہشیار دلا یار کی کرنا نہ خطا
التجا لاکہہ کرو نگا تو وہ کیا سے بخشے گا

شاہِ حسن آج تو ہی قتلِ جہان پہ مصروف
جامہ بدلی کا جو وہ سرخ قبا بخشی گا

بسکہ مانند زبان تیز ہی اور شیرین ہے
تیغ کا پہل مجھی شربت کا مزا بخشی گا

روشنائی کو نہین کچھہ مگر آمیختگی جواب
دولتِ صبر و تحمل یہہ گدا بخشی گا

آبِ خجلت مین کرون غرق فنا کو کیون کر
یہہ ہوئیگا جو خضر آبِ بقا بخشی گا

خود یہہ در آئیگا ہی ذوق شہادت ایسا
آبداری تری خنجر کو گلا بخشی گا

دست بستہ گرون پاؤن پہ جو اتنا کہدی
مری تقصیرین نہ تو بخشیگا یا بخشے گا

ای قبول اوسکا بڑا رحم ہی کچھہ فکر نکر
حشر مین سامنی جاتی ہی خدا بخشے گا

وہ ہوکا ای شیرین پہ ہین اک پیرہن سی ملگیا
پہوڑ کر سر کوہ گلی مین کوہ کن سی ملگیا

منہہ مرا ہنسنی مین تری جب دہن سی ملگیا
سونگہنی کو پہول جنت کی چمن سی ملگیا

پردہ غفلت نی دکہلایا نہ مجکو بعد مرگ
ورنہ مین آ آگی احبابِ وطن سی ملگیا

آہ طوبی آنکھین ہہین داغ سب گل ہین مری
تو جو حور اہتو جنت کے چمن سی ملگیا

بوسہ مانگون لب کا تو کہتا ہی یہہ وہ باوفا
لعل کیا تجھکو کوئی کوہ یمن سی ملگیا

ہم کڑی جتنی ہوی اتنی کڑی پڑتی گئی
خاک مین جرات کا نشہ بانکپن سی ملگیا

جان کر بیہوش مجھکو بہا گا لیکر اپنی جان
دشت مین کوئی اگر اہل فطن سی مل گیا

زلف نی ہٹکر دکھایا عارض روشن ترا
یہہ جلب کا آئینہ مجھکو ختن سی مل گیا

سنسنی دل کی نہ اکدن سال بہر مین کم ہوئی
لب ملا کم سن وہ یہہ سن او رسن سی مل گیا

سینی جابی سر دہری اسی گرمی عشق کی
تن مرا محفل مین جب اسکی بدن سی مل گیا

نالی بلبل کی سنی لالی کو دیکہا آگ مین
داغ دل سوز جگہ سیر چمن سی مل گیا

چشم مژگان کی تعشق مین جو آوارہ ہوا
دشت وحشت مین عمل رنج ومحن سی مل گیا

نشتر مژگان ولالی یاد کانٹون نی مجہی
تیری آنکھون کا پتا کچہہ ہرن سی مل گیا

نفس سرکش دل کی توڑ بسی ہو میر اطبع
برہمن ہی خوف کہا کر بت شکن سی مل گیا

داخل جنت ہوئی چہٹ کر غمو ن سی بیشکری
زندگانی کا ہمین پہل تیغ زن سی مل گیا

جب کہا سب نی سخن شیرین ہی تیرا ہی قبول
فکر کرنی کا ثمر اہل سخن سی مل گیا

نہ چپتی غم سی لحد کا جو حال کہل جاتا
غضب مین پہنستی جو ہمیر ا آل کہل جاتا

جو ہٹتی زلف پریشان تو گال کہل جاتا
فلک پہ بدر کا سارا کمال کہل جاتا

غضب کا دہوکا دیا تیری لالہ رنگی نی ۔ تو سبزہ رنگ جو ہوتا جلال کہل جاتا

جو یار جام مئی سرخ دیتا ای زاہد ۔ تو پہر خیال حرام و حلال کہل جاتا

یہہ عشق کامل اگر کچہہ کشش دکہا دیتا ۔ تری فقیر کا تجہہ پر کمال کہل جاتا

نکلتی حسرت وصل انقباض دل مٹتا ۔ جو رات کو وہ مرا خوش جمال کہل جاتا

جفا پہ ہنستا رہا ہیں کہ سیر چہرہ رہی ۔ وہ منہہ چہپاتی جو میرا ملال کہل جاتا

جو اپنی آنکہہ کہاتا تجہی مرا خوش چشم ۔ ہر ایک دیدہ تیرا ای غزال کہل جاتا

پڑہی گا یا نہ پڑہی گا وہ کہول کر خط شوق ۔ نجومی کہولتی اسکی جو فال کہل جاتا

جو حسن اس ہیں ہی وہ نقل ہیں نہیں تل بہر ۔ بنا ہوا تیری چہرہ کا خال کہل جاتا

نکلتی روح مری یا وہ رشک روح آتا ۔ کہیں نصیب کا وصل و وصال کہل جاتا

نہ آتی روز ازل روح خانۂ تن ہیں ۔ جو ای پری تیری طلسم کا حال کہل جاتا

تمہاری ہنٹونکی سرخی کمال گہری ہی ۔ ملاتی رنگ میں تیغ رنگ لال کہل جاتا

دفینہ نکلا مری دفن کو لحد جو کہدی ۔ نہ جان جاتی تو کیونکر یہہ مال کہل جاتا

جو بوسہ دینی لگی ہو کی خوش دہن نہ کہلا ۔ جو دینی گالیاں وقت ملال کہل جاتا

خموش غیظ شہِ حُسن سی رہا ورنہ | ابہی فقیر کی دل کا سُوال کہل جاتا

قبول تو نی غزل سب مین پڑہ تو دی بیخوف
جو ٹُک بہیٹتا کوئی تو حال کہُل جاتا

مین اپنی عشق کو اوس سی بیان کیا کرتا | خدا ہی جانی وہ بُت امتحان کیا کرتا
ہر ایک ذرہ زمین کا ہی میرا تشنہ خون | اب اور مجہسی کجی آسمان کیا کرتا
نہ مجہہ ضعیف پہ ہین چار دن جو جل کی ہوا | وہ وہی روز مین مرتا جوان کیا کرتا
ہوئی تہی خط تری مجرم کی سو کہہ کر گردن | پہر اسپہ کوئیلی سی تو نشان کیا کرتا
چڑہائی ہون تو نکل بہاگی جتنی عاشق ہی | پہری سی ایسون کا وہ امتحان کیا کرتا
اگر تری لب دندان نہ دیکہنی کو ملی | جو ملتی مجہکو جواہر کی کان کیا کرتا
خدا ہی جانی کہ کب روح چہوڑی خانۂ تن | سرای عاریتی مین مکان کیا کرتا
سبک بہت ہوا دلبر جو جنت یار نہ تہا | بہلا جنون مین مین آن بان کیا کرتا
فرار کر گئی ای شاہِ حُسن فوج اثر | بلند آہ رسا کا نشان کیا کرتا
جو ہوتا قیس یہان ایک طفل مکتب تہا | وہ لفظ عشق کی معنی بیان کیا کرتا

ہمیشہ عشق زبردست کا رہا تابع
مقابلہ یہہ ترا ناتوان کیا کرتا

ہمارا جسم تو کام آیا اوسکے وار و نکمے
جو جان دیتی تو وہ لی کی جان کیا کرتا

صلا نہ بوسہ دیا میری شعر تر سنکر
وہ شہد لب ہی شیرین زبان کیا کرتا

نہ آزما سکا مین بجز اپنی دل کو کبہی
سڑی سڑک کا بہلا امتحان کیا کرتا

بہلا ہوا کہ نپوچہا کسی نی عشق کا درد
قبول اوسکے برائی بیان کیا کرتا

بہلا ری دوست مزاج اسقدر بدل دینا
ادہر تو بات کا کہنا ادہر بدل دینا

ہمیشہ گردش گردون نی دور یہہ رکہا
کبہی تو ڈہونڈہنا اور اونکو کہر بدل دینا

دوا پلاتی ہین احباب ہجر مین جو کبہی
دعا یہہ کرتا ہون یارب اثر بدل دینا

قضا اگر در محبوب پر نہ لکہی ہو
الٰہی میری قضا وقت بدل دینا

شب وصال مین جسدم سحر کی آمد ہو
الٰہی رات سی رنگ سحر بدل دینا

بہت فراق رہا تم کبہی جو کہا نا رحم
گل وصال سی داغ جگر بدل دینا

وہ شعلہ رو اگر آیا گداز ہوگا دل
لہو سی اشک کو ای چشم تر بدل دینا

الٰہی وادی مجنون مین ہو گذر نہ مرا ۔ بدل دیا ہی جو محبوب بر بدل دینا

وہ بھولتا نہیں افسوس حا تران ہی کبھی ۔ وہ خود کرین کرین عرض پر بدل دینا

گراؤن اشک کی جو آئی جو یاد دندان مین ۔ تو جوہری کبھی ان سی گہر بدل دینا

وہ گل کریگا مری داغ دل کو بھی جسکی ۔ ہی اختیار مین داغ قمر بدل دینا

جو آنکھہ بدلی ہوئی میری سمت سے دیکھی ۔ لفافہ خط کا مری نامہ بر بدل دینا

تو آنا جامہ صد پارہ لیکی ای نباش ۔ سڑی کی جسم سی رخت سفر بدل دینا

لگی ہو سوز درون مین کچھہ تو حشر کی دن ۔ جو دل مین آگ ہی تو ای سقر بدل دینا

جو میری دل کی محبت نہ بدلی ای گردون ۔ وفا سی یار کی تو مکر و شر بدل دینا

رقیب بیٹھی ہین گہر دیکھنی کو خانہ یار ۔ دلا بہلانیکو تو رہگذر بدل دینا

ملا یا میں جو دربان کو تو بولا یار ۔ اب اور کچھہ نہین چارہ مگر بدل دینا

تری مریض کو مسجد مین لیگئی ہین سب ۔ سنا جو ہی کہ مبارک ہی گھر بدل دینا

مرض سی حال یہہ پھرا ہی آگیا جو کوئی ۔ تو بس سی کروٹ ادہر سی ادہر بدل دینا

جو چاہنا نہ لگی تیری حسن کو دہبا ۔ تو داغ عشق مرا ای قمر بدل دینا

قبول باہنروںکو اگر پسند نہ آئی
تو اس بان کو ای بی ہنر بدل دینا

ناحق یہ جو مزاج تمھارا بدل گیا
صدمی اوٹھا اوٹھا کی دل اپنا بدل گیا

وہ کیا پھری کہ پھر گئی آنکھ اک جہان کی
بدلا جو ایک یار زمانا بدل گیا

تمام جسم سرمہ ہوا سوز عشق سے
گویا سی کیا یہہ موسم سرما بدل گیا

لکھا تھا لفظ حور پڑھا جو ریار نے
گویا یہہ میری بخت کا لکھا بدل گیا

رونی مین دل کی نشتر مژگان کیا جو یاد
دریای خون سی اشک کا دریا بدل گیا

نور و ضیا مین تھا جو وہ خورشید دوسرا
خورشید کی آپ سی شملا بدل گیا

دینی لگی ہو گالیان تم چند روز سی
یہہ کیا ہوا جو نطق تمھارا بدل گیا

آتی ہی اسکی ابر بھی آیا چلی شراب
بدلا جو یار رنگ فلک کا بدل گیا

بدلا ہی دور چرخ چلون گھر مین یار کی
مجھپر جو ظلم کرتا تھا پھرا بدل گیا

معذور و فاپر اب متوجہ ہی وہ حسین
شاید قمر کا اندنون دورا بدل گیا

مجنون کا خبط اور تھا سودا مرا کچھہ اور
رنگ جنون کی طور سی صحرا بدل گیا

خالی وہ گوہرون سی ہی دربار چشم تر
موتی ہماری اشکون سی دریا بدل گیا

اوس طفل سرخ رنگ کا اب قد ہوا بلند
قدرت خدا کی سرو سی بوٹا بدل گیا

مانی سڑی ہوا وہین تصویر کہینچکر
نقشا تمہارا دیکہہ کی نقشا بدل گیا

آگی کی شعر اور تہی مضمون و رنگ مین
اب ہی قبول طرز تمہارا بدل گیا

مژگان کا تیر سینی سی اکثر گذر گیا
پر حیف ہی نہ عاشق مضطر گذر گیا

دل اسلیی بچا کہ یہہ گہر تہا حضور کا
سینی سی یار آپ کا خنجر گذر گیا

نازان بہت نہ ہو جیی تکمیل حسن پر
اب چاند کا ورجہ ای مہ انور گذر گیا

عاشق کو تیری رات اگر اوس مین کٹی
تو خاک پر تڑپتی مین دن بہر گذر گیا

لڑکون کی سنگ تیر مین سودائی کو تری
پتہر جو پڑ گیا مری تن پر گذر گیا

تسکین اب تو ہو گئی ای سیمتن تری
دنیا سی تیرا عاشق مضطر گذر گیا

دریائی خون مین شب کی بہی بچ گیا ہو تن مین
آنکہون کا خون فرق سی اکثر گذر گیا

جب میری سوز عشق کی لوٹن سکو لگ گئی
یہہ آگ مین جلا کہ سمندر گذر گیا

گولا لگانی ہجر کی دن آیا آفتاب | چہری لگا کی شام کا لشکر گذر گیا

آیا چہری تلی جو نہ لایا جواب خط | دنیا ہی سی مراد و کبوتر گذر گیا

رہ جاتی ہی صفائی طینت جہان مین | آئینہ آج تک ہی سکندر گذر گیا

چہوٹا نہ ہمسی دامن صبر و قرار شکر | جو رنج آگیا کبھی دل پر گذر گیا

پلکین تری ہی جو ہجر کی سوئی مین یاد کین | ہر ایک رگ مین جسم کی نشتر گذر گیا

ٹہرا نہ بیوفائی سی خاک قبول پر
گہوڑا الحد سی صورت صرصر گذر گیا

سب سی ہل ہل کی دم بدم دیکہا | ساری دنیا مین دوست کم دیکہا

کسی اقلیم مین نہین ستم سا | ہمنے ملک عرب عجم دیکہا

نہ کیا وعدۂ وصال وفا | قول تیرا ترے قسم دیکہا

داغ افلاس دل سے دور کیا | اسکو جب صورت درم دیکہا

ایسا رتبہ تری شہید کا ہے | تیغ کو اسکے سمت خم دیکہا

سب کی تعریف سے غرور آیا | مدح کو ہمنے عین ذم دیکہا

روح کو تھی ہوس جو بوسی کی — میری ہونٹون پہ لب لی دم دیکھا

جب وہ لکھنی لگی شہیدون کی نام — ہاتھہ مین تیر کا قلم دیکھا

ہمنی دیکھا وہین جو چھری مین — غنچۂ گلشن ارم دیکھا

ہمکو ناحق رہے امید کرم — کہ سوا دمبدم ستم دیکھا

درد دل کو سوا دیا اے عشق — کب مرا صبر تونی کم دیکھا

گریۂ ہجر نی سکھا ڈالا — اک فقط آنکھون پر ورم دیکھا

جم نی دیکھی تھی جام مین دنیا — ہمنی دنیا مین جام جم دیکھا

کرکی وصف خرام یار رقم — اشہب خامہ کا قدم دیکھا

غافلو ہر مکان اوسیکا ہے — دیر مین جلوۂ حرم دیکھا

یار ہی دل مین اور درد بھی ہے — شادی و رنج کو بہم دیکھا

قدرت حق سی تجھکو پایا نار — نور بھی لیکن ای صنم دیکھا

سچ بھی ہی دل مین کس طرح بستی — تمنی کیا آگی جز الم دیکھا

دیکھی جب دم دراز ہے گیسو — شب وصلت کو ہمنی کم دیکھا

جانشین نبی کی سمت قبول
راست جو ہی اوسیکو ہم دیکہا

ظلم قاتل جب ہوا آخر کرم کسنی کیا
کسنی گاڑا لاشہ مجہہ کشتی کا غم کسنی کیا

چہرۂ یوسف نہ دیکہا تہا جو نادانی ہوئی
تیری منہ پر سورۂ یوسف کو دم کسنی کیا

آنکہہ مین ہی جلوۂ نور کریم کارسا
آج میری پردۂ دل مین کرم کسنی کیا

ایک ہی یاد و جو شیخ و برہمن مین جہنگی
اپنا جلوہ تم مین ای دیر حرم کسنی کیا

لب چمک یہہ در مین ہی یاقوت مین کب
لعل لب کو موتی دانتونکو رقم کسنی کیا

ای شہ خوبان یہہ تیری نام سی عزت ملی
سونی اور چاندی کو دینار و درم کسنی کیا

بجلی سی چمکی تہی پہر جسم اپنا پایا خاک پر
مین نہین آگاہ میرا سر قلم کسنی کیا

میری وحشت دیکہہ کر کہتا ہی وہ لیلی مزاج
تجہکو سودی مین بہلا مجنون سی کم کسنی کیا

اپنی گہر کی شکل کسنی بدلی وسمین کون تہا
ای برہمن دیر کو تیری حرم کسنی کیا

سیر اونکی ہی کہوی کبہی شداد نی
آج تک نظارۂ باغ ارم کسنی کیا

اولٹی دل زخمی ہی میرا کچہہ اثر اوسکو نہین
سرنگون یہہ میری نالی کا علم کسنی کیا

رحم تجھکو بندگان حق تعالی پر نہین — سنگ دل اللہ تجھکو ای صنم کسنی کیا

خود ہوا الفت کا مانع پھر یہہ کہتا ہی وہ شوخ — کسنی آنا چھوڑا ابتلا ربط کم کسنی کیا

جب سی ظلم اوسنی کیسی کیسی گھڑی تہی ای مقبول

رحم میرے حال پر غیر از ستم کسنی کیا

قدح شیر ترا ساغر صہبا اپنا — واعظا رشک نکر بخت یہہ اپنا اپنا

روز کی رونی سی دل خشک ہوا جاتا ہی — عین بارش مین گھٹا جاتا ہی دریا اپنا

دینگی خفت سے نہ کاندھا میری میت کو رقیب — بھاری اون ندون پر ایجان ہی مردا اپنا

وہ قمر تو ہی سا تی نہین دل تک تیری — بارہا توڑ گیا چرخ کو نالا اپنا

پردۂ خاک مین ہم آپ چلے چھپنی کو — بہید وا ہو گمن کی لیی پردا اپنا

مثل خورشید مری آنکھہ جھپک جاے مگر — چار پردی مین ہی بیٹھی جو مسیحا اپنا

کیجیی خوف مری آہ رسا سے کہ ابھی — نہین وہ کہلایا ہی اس تیر نی پلا اپنا

مری وحشت نہ تلی اوسکی نظر مین افسوس — نہ بکا کوڑیون کی مول بہی سودا اپنا

کار عشاق وفا پیشہ ہی صدقی ہونا — کھینچی تیغ تو دکہلائین تماشا اپنا

صاف پاؤ گی کسی حال مین دیکھو گی اگر
زنگ سی آئینۂ دل ہی مُبرّا اپنا

مین تمہین چاہتا ہون بس مین تمہارے ہون مدام
تم نہ چاہو اگر ای جان تو بس کیا اپنا

خط وہ پایا کہ ہوا ہی سفرِ ملکِ عدم
بوسۂ لعلِ لبِ یار ہی توشا اپنا

شبِ فرقت مین سیاہی کا تصور جو بندھا
رعب باندہا ہی تری زلف نی کیا کیا اپنا

فصد نی خشکی دماغ کی سوا کیا بخشا
لہو گھٹنی سی بڑہا اور ہی سودا اپنا

دل مین یادِ گلِ رخسار سی نی ڈالا ناسور
دی گئی باد بہاری یہہ شگوفا اپنا

گھر مین پہنچا دیا آرام ملا ای عیسی
تم جو آئی تو اوٹہا آپ سی مردا اپنا

گھس گئی پا ہی قلم لکھہ کی خط اتنی بہیجی
لکھہ نہ لکھہ بھیجین جواب آپ یہہ لکھا اپنا

لطف کیا جبر سی آیا جو مرا نازک دل
اثر ای نالۂ دلکش نہ دکہانا اپنا

پہوٹا کب آبلہ تیزاب سی ای فتنۂ حشر
آفتاب آئی تو مین لون یہہ پہپہالا اپنا

ای پری عاشقِ صادق کی نشانی یہہ ہی
زرد رہتا ہی فقط اسلیے چہرا اپنا

شعر سی لطف جو سامع کو نہ حاصل ہو قبول
پہر تو یکسان ہی یہہ سب کہنا نہ کہنا اپنا

وہ سوتی سی اوٹھکر جو جانی لگا — ابھی موت کا خواب آنی لگا

تری عہد مین جس سی دکھہ کچھ کہا — وہ داغِ دل اپنا دکھانے لگا

گلون سی وفا مینی چاہی اگر — تو غنچہ وہین مسکرانے لگا

بہانا ہی درکار تہا بہرِ غم — ہنسی میں وہ آنسو بہانے لگا

دبانی ملی یارِ سرکش کی پانون — زمانی کو مین اب دبانے لگا

تو اے عشق ہشیار رہنا ذرا — کہ اب مجھکو حسن آزمانے لگا

رہون بی غم اور ایک دے جامِ می — کہ مین ہوش مین کچھ کچھ آنے لگا

جوانی مین غم مینی کہایا بہت — ضعیفی مین غم مجھکو کہانے لگا

وہ چلانی ہیرا ہے میرا اچھا — کری دل کو جب مین اوٹھانے لگا

کرو قید اسی جکڑ و زنجیر مین — تمہارا یہ سر غل مچانے لگا

اسی روز لیجائیگا دل کو ساتھہ — خیال آپ کا جسم آنے لگا

گرون مین ہی کو نشہ اتنا نہین — کہ مستون کو ساقی اوٹھانے لگا

ترا میری نالی سی پگہلا نہ دل — یہہ عرشِ برین کو ہلانے لگا

| | |
|---|---|
| وہ آیا تو قالب مین جان آ گئی | گئی جان جسدم وہ جانے لگا |

نہین شایگان کا خیال اے قبول
یہہ توقافیے کسی لانے لگا

| | |
|---|---|
| خدا کا نور نبی کی جمال مین دیکہا | جمال پاک نبی اونکی آل مین دیکہا |
| حسینو نکو تری گیسو کی جال مین دیکہا | اسیر دام کو بہی بال بال مین دیکہا |
| اگر فرشتہ بہی آیا ہی پہنی حلّہ نور | تری فقیر کو مست ایسے کہال مین دیکہا |
| خیال رنج تنزل کا یہہ نہین ہرتا | یہہ لطف اہل دل کی زوال مین دیکہا |
| جو اسکے تہی تپ کے دیکہنی کی نہ تہی | جمال یار کو ہمنی وصال مین دیکہا |
| نہ پوچہو حال دل بیقرار گیسو مین | مثال ماہی بی آب جال مین دیکہا |
| ہماری سمت سی وکہار ہا کیا رخ پر | نہ روغن اُنسکا تل بہی خال مین دیکہا |
| شفق مین لال جو آیا نظر ہمین خورشید | جمال آپ کا اوسدم جلال مین دیکہا |
| منو و سبزۂ خط سمجہا جلد نازک سے | تمہین گلوری دبائی جو گال مین دیکہا |
| یہہ انقلاب دکہاتا ہون انقلاب مین مین | ہمیشہ شاد فلک کی ملال مین دیکہا |

جو بحرِ رحمتِ حق گھیری ہی دو عالم کو ۔ اوسی عیان عرقِ انفعال مین دیکھا

صنم تری قد و گیسو سہی قد خم اپنا ۔ خدا کا شکر کرون وصل دال مین دیکھا

ائی خواب مین خوابیدہ بخت پاس جو تم ۔ تو خواب وصل کا اپنی خیال مین دیکھا

وہی سیاہی ہی غبار در کفن دو گز ۔ گدا و شاہ کو یکسان مآل مین دیکھا

ہمیشہ دیکھا ہی دینار داغ فقر بکف ۔ درم کبھی بھی نہ دستِ سوال مین دیکھا

تمام کرتا ہی سب عاشقونکو حسن حسن کر ۔ یہہ نقص حسن کی عینِ کمال مین دیکھا

خدا ہی جانی کہ کیا ہوگا اوسکی وصل مین لطف ۔ مزا وصال کا جسکے جدال مین دیکھا

سوا ہی رنج کی دولت سی کچھہ حصول نہین ۔ سوا الم کی نہ کچھہ نقطِ مال مین دیکھا

بہلا قبول سی ہم اپنا درد کیا کہتے
اوسی تو اور بہی رنج و ملال مین دیکھا

جگر کی داغون کو فرقت کے خار مین دیکھا ۔ چمن شگفتہ یہہ ہمنی بہار مین دیکھا

فسون عشق سی آیا جو اختیار مین یار ۔ تو ہمنی دل کو نہ پہر اختیار مین دیکھا

صفائی ملتی رہی گو جلا کی خاک کیا ۔ غبار تمتی نہ میرے غبار مین دیکھا

دکھا کی آب لہو سی کیا گلے کو تر
مزا چھری کا تری آبدار مین دیکھا

ہزار حیف کہ کیون کین مری لی آنکھین بند
رخِ حبیب نہ بوتین و کنار مین دیکھا

شکارِ ناوکِ رشک اور ہو گئی ای ترک
نیا شکار یہہ اپنی شکار مین دیکھا

نہ دیکھا تمکو تو ہمکو تمام عالم لی
الف سی سینہ کو لپٹی مزار مین دیکھا

نہ آئی دل مین کی سیر داغ رنگارنگ
مری چمن کو نہ تمنی بہار مین دیکھا

وہ سوز عشق تہا ای شمع بہر پروانہ
کہ سر دہونا فقط او سنی نار مین دیکھا

ہر ایک ذرہ مرا اُڑکی پہونچا در پہ ترے
ستارہ بخت سا کا غبار مین دیکھا

یہہ عہدہ ہی کہ کامل ہی دشمنی مین عدو
ذرا نہ انس دلِ دوستدار مین دیکھا

جب آیا یار تو ہوش و حواس و صبر گئی
پھر ایک کو نہ دلِ بردبار مین دیکھا

ہمارا چاند دکھایا نہ پھر کبھی ہمکو
یہہ گردشِ فلکِ کج مدار مین دیکھا

بہیونکو عشق بناتا ہی جانور ای قیس
تمام عاشقونکو اک مہار مین دیکھا

خزان سی صحن مین میری کہین نظر نہ لگی
اسی لیی نہ گلونکو بہار مین دیکھا

گلی لپٹ جو گئی آکی تم محبت سی
دو چند جان کو ای جان پیار مین دیکھا

غذا ای غم کو کرون ہضم یہہ ہوئی قوت | یہہ فائدہ فقط امراض ہجار مین دیکھا

یقین وصل توی آج کل ہی شکر قبول
پیا جوان یہہ دل کی دیار مین دیکھا

لگی جو آنکھہ تو دل کو عذاب مین دیکھا | کبھی رقیب کی ہمراہ خواب مین دیکھا
ہماری چاند کی پہلی جو چاندنی شب وصل | قمر کو شمع شب ماہتاب مین دیکھا
کتاب عشق کی بی حصر ہمنی دیکھی باب | بغیر فصل نہ وصل ایک باب مین دیکھا
پیا جو خون دل سوختہ بڑہی جرأت | اثر شراب کا صاف اس کباب مین دیکھا
ہمین شہید اسی جتنا زیادہ پیاس بڑہی | عجب مزا تری خنجر کی آب مین دیکھا
تمہارا روی کتابی جنا سراپا مین | دہن کا نقطہ جو اس انتخاب مین دیکھا
ہمارا چاند ہی ای چرخ وہ سریع السیر | دوان ہلال کو اسکی رکاب مین دیکھا
یہہ گہٹ گہٹ ری سمی ہی بخت سوئی ہین یار | نہ خواب وصل ہی ہمنی نہ خواب مین دیکھا
کبھی نہ آگ کو پانی مین ہمنی دیکھا تھا | تمہارا چہرۂ گلرنگ آب مین دیکھا
شراب ترک جو کی دل جگر جلی دونون | عذاب نار کا ہمنی ثواب مین دیکھا

ہزار طرح کی آبادیاں فدا اسپر
کہ آپ کو دلِ خانہ خراب میں دیکھا

خفا ہوا تہا وہ قاصد سی خط کی دینی میں
قلم سے اپنا سوال جواب میں دیکھا

جلایا ہجر میں ای چرخ مجھکو ساری عمر
نہ انقلاب تری انقلاب میں دیکھا

کبھی خوشی بہی ہین امیدِ مہر لبِ پے پر
سرور و رنج تمہاری عتاب میں دیکھا

اوڑائی خاک زمینِ غزل میں ہمنی قبول
ثواب منقبتِ بوتراب میں دیکھا

وہ عیسی آیا تو مرنی کا غم نہیں رہتا
مگر یہہ کیا کہ مری دم میں دم نہیں رہتا

گناہِ عشق میں دوزخ ملی تو کیا خطرہ
کہ سوزِ دل بہی جہنم سی کم نہیں رہتا

غمِ فراق جو خط میں نہ لکھا ہوں مجبور
کہ میری ہاتھہ میں فوراً قلم نہیں رہتا

اگرچہ دل کو بنایا ہی میں نی بتخانہ
خدا کا خوف کہاں وہ صنم نہیں رہتا

لہو جو روتا ہوں رہتا ہی جلد میں کچھہ کچھہ
یہہ میری آنکھوں پر ای دل ورم نہیں رہتا

قطعہ

ہزار جھگڑوں سی چھٹتا ہی عشق کا بیخود
کوئی جہان کا رنج اور غم نہیں رہتا

ہوا جوان مٹی سب ہی سیہ بختی
اسیرِ زلف کو ای جان غم نہیں رہتا

گیا پلٹ سی رسن عمر کی بڑہی گویا
یہہ سانپ وہ ہین کہ کچہہ انمین سم نہین رہتا

قطعہ

زبسکہ بام سی تیغ ن کیا ہی حسن کو عام
تو خالی کوچہ ترا ایک دم نہین رہتا

جوان گرتی ہین چپت ایسی ہوتی ہین
قد ضعیف مین ز نسخہ سا خم نہین رہتا

روان ہی تیغ سن عمر اپنا سوی ملک عدم
خرام تیز سی اسکا قدم نہین تہمتا

قطعہ

بدل ہی انس سرور و الم سی گو مجکو
نفاق انمین ہی پر اک بہم نہین رہتا

جو غم ہوا تو فراق سرور مین رویا
ہوا سرور تو غم ہی کہ غم نہین رہتا

نہ ہو لیو کبہی دنیا ہی بی وفا غافل
عروج و رتبہ و جاہ و حشم نہین رہتا

زبان تیغ سی کیا سرخرو نہو کا جسم
تری سبب سے ہوای الم نہین رہتا

دیا ہی یار نی کہانی سی مجکو کیا حاصل
جو وہ مسیح چہوی زہر سم نہین رہتا

مقابل کو اوٹہا کرتا ہے ہمیشہ ابر
کبہی یہہ دیدہ ترا وس سی کم نہین رہتا

جو پاون تیغ جی صحرای عشق کیون چہوڑون
زیادہ چلیی تو آخر ورم ہی نہین رہتا

فریب دولت دنیا مین آئیو نہ قبول
پہنسا کی دام مین پہر اک درم نہین رہتا

وہ ہوتا تنگ لپٹنی سی پیار کیا کرتا — مین اپنی جان پہ جبر اختیار کیا کرتا

فراق یار قدیمی تھا سو وہ چھوٹا آج — خوشی وصال مین مین دلفگار کیا کرتا

رکاب تھامنی دی دوڑ لی مین شاہون کی — سلوک اور وہ اب شہسوار کیا کرتا

خزان نہی ہی معین تو دیکھی ہی ہم — گلون سی موسم فصل بہار کیا کرتا

موئی ہم انس سی گو وہ صنم رہا وحشی — خدا ہی جانی کہ ایسی کا پیار کیا کرتا

نہ کر سکا تھا دل یار صفا جیتی سب جی — پھر اوس گلی مین ہمارا غبار کیا کرتا

قیامت آئی ہی جاتی تھی گر نہ تم آتی — مین اس سی اور سوا انتظار کیا کرتا

جنون عشق سی جنگل مین مجھکو مٹنا تھا — بھلا دیار کو مین بی دیار کیا کرتا

دی اپنی جان محبت مین جب یقین آیا — بڑی کی بات کا وہ اعتبار کیا کرتا

تری گلی کا گڑھا قبر ہی تو خاک کفن — شہید تیرا کفن اور مزار کیا کرتا

پھرایا خاک بسر مجھکو ساری عالم مین — بسر اب زمانہ ناپایدار کیا کرتا

جلا کی خاک نہ کرتا تو اور کیا تھی شکل — دل برشتہ سی ای حسن یار کیا کرتا

دکھایا رشک چمن کو نہ آہ سوزان سی — شجر جلا ہوا اپنی بہار کیا کرتا

تن اپنا ہجر مین کب آب تیغ سی کم تہا
وہ مجہ شہید اپنی عشق وار کیا کرتا

تمہاری بگڑی ہی بنی بنائی جانون پر
تو عاشقون سی تمہارا انکہار کیا کرتا

مری خوشی پر اگر ملتی نار عشق و سقر
جبھی یہہ کہلتا کہ مین اختیار کیا کرتا

تمہاری حسن کو ہمسی ہمیشہ ننگ رہا
ہمارا عشق بہلا تمسی عار کیا کرتا

بہایا ہجر مین آنکہون نی ساری جسم کا خون
مین اونکی تیغ کو امیدوار کیا کرتا

خوشی سی روح نکل کر وہین فدا ہوتی
وہ عیسیٰ آکی دم اختصار کیا کرتا

قبول پر ہوئی تہمت تمہاری الفت کی
لیاقت اوسکو کہان تہی وہ پیار کیا کرتا

دامن کشان اونکی گیسو کا سلسلا رہا
ان دو بلاؤن مین دل وحشی پہنسا رہا

ساغر بہرا جو عمر کا فورا شفا ہوئی
جبتک رہی حیات مرض لا دوا رہا

وہ کوچہ ہی ترا جو ملک آیا خلد سی
چارون طرف سی شور یہہ دوڑہا رہا

دم گہٹ کی نکلا پر نہ سنا تمنی درد دل
ہم تو چلی مگر یہہ ہمارا گلا رہا

داغ قمر چہپا نہ نگاہون پر امی قمر
ہر چند چشم داغ جگر کو دکہا رہا

رسوائیوں میں مد نظر سب سے ہیں سوا
آنکھوں میں اونکی رتبہ ہمارا اُتر رہا

اب کوچہ اونکا مرلی سہی میری اوو اس سے
کیا زندگی میں نالہ و شور و بکار رہا

وصلت کی رات خواب گران سے کہلی آنکہہ
ہرچند بخت چونک کی جہکو جگا رہا

مارو نکالات کفر کو جھپلا کی ایک دن
وہ بت قدم تلی ہی جو سر پر خدا رہا

ایسا جہان دل جگر اک بار لی گئے
اب کیا طلب کرو گی مری پاس کیا رہا

کوچی میں تیری لاتی محب وقت جان کنی
دروازہ خلد کا جو کہلا تہا کہلا رہا

اُرتی ہی خاک کوی صنم پیکر و نکو روح
کیا خاک کیمیا کا بہلا اعتبار رہا

جتنی بڑہی کدورت بد باطنان خلق
صاف اونسی اوسقدر دل اہل صفا رہا

گہبرا کی عشق کا نہ کہیں کیجیو علاج
رشک دوا یہہ درد ہی اپنی دل ہار رہا

صحرا میں خاک اُڑائی بہت پہر کی چار سو
میں اوس گلی میں پہونچا تو بیدست و پا رہا

ہو ماہ حسن میں بہت اچہی ہی ہو تم
پہر اپنا داغ عشق ہی میں کیا برا رہا

برسون سی لی تصور بہت کہا ہیں گالیان
ہمنی ہی کچہہ کہا تو کہیں آپ کیا رہا

ہیں ہیچ ادا ہوا وہ یہہ سمجہی کہ محو سے
اُٹہی سی بہی مری وہ نہیں ناز و ادا رہا

بیرا ہمیشہ سب ہی تیری فراق مین | پایا نہ گو کہ درپی مرگ و قضا رہا
مستِ شرابِ مہرِ علی لی نظر نکی | ہی جام آفتاب مین عیسی پلا رہا
اوسی بیوفا بس اک تری نا آشنائی مین | مونس رہا قلق تو الم آشنا رہا
کہٹکا سفر کا روح سی کرتا رہا خلش | جبتک ہی حیات یہہ کانٹا لگا رہا

کب سختیان بتوں کی اوٹھا سکتی ای قتول
حامی ہم و الم مین ہمارا خدا رہا

غیر ہر دم سے ہی غمسے حال اپنا | نہین ہوتا وہ خوش حال اپنا
یا سے آلهی اثر دعا کو ملے | غیر ہو ہجر اور وصال اپنا
کہول دو تم نقاب سی چہرہ | دو یہہ قرآن بہرِ فال اپنا
دہن کچھہ اوس خوش گلو کی کم کر دے | راگ لایا کیا خیال اپنا
بوسہ لعل لب سے جب نہ ملا | غصّی سے کیون نہ منہہ ہو لال اپنا
کوچ کی صبح تک نہ توبہ سے کی | ہی سیہ کار بال بال اپنا
نہ کہو اِن تلون مین ہستیل نہین | دیکہو چہرے پر اپنی خال اپنا

ہی یہہ چوٹی کا راھزن گیسو — دیکھہ ای جعلساز جال اپنا

اوسنی ہمکو اوتارا تربت مین — اوج دکھلا گیا زوال اپنا

دلِ حیرت زدہ مقابل ہی — دیکھو آئینی مین جمال اپنا

اب مری موت سے لڑو آکر — آہ ہوا قصۂ انفصال اپنا

کبھی دم بھر نہ دل سے عشق ٹلا — وِردِ ہی روز و ماہ و سال اپنا

سر کیا وقف تیغ ناز سے اے جان — خون تمپر کیا حلال اپنا

تجھکو سوجھی وصل کی کوئی گھات — دیکھہ لے ای ذہن انتقال اپنا

آج نگہ کر نہ جہہ نشانے پر — تیر لے ای ترک دیکھہ بھال اپنا

مجھکو اوس چاند کا جواب دکھاؤ — ہی نکیرین سے سوال اپنا

لب زخم جگر کو سرخ کرون — بھیجدو تم اگر اوگال اپنا

بوسہ دیگا ای ھلال ابروی یار — آج ہمکو دکھا کمال اپنا

سر اوٹھاتا ہی سرو گلشن مین — قد دکھا دی وہ نونہال اپنا

جب نہ اوسکو ہوا ہمارا رنج — آپ کرنا پڑا ملال اپنا

نالی لب پر ہین تہرتہری دل ہین — اوسکی محفل مین ہی یہہ حال اپنا

عشق جبتک ہی عیش ہمکو ہی — یہی جان اور یہی ہی مال اپنا

ہوگیا حسن تیر سے گے دونا — زلف پر جب پڑا وبال اپنا

جب نکالوگی اپنے کوچی سی — نہ ٹلیگا کبہی خیال اپنا

صدمی آغاز عشق مین ہین قبول
دیکہین ہوتا ہی کیا مآل اپنا

جو دوا کا تہا اثر صبح و مسا اولٹا رہا — ای مسیحا دم تری بیمار کا اولٹا رہا

زلف پیچان کی محبت مین ہو السیدہا عبث — کیون نہ اس عاشق کا بخت نارسا اولٹا رہا

عشق چشم کج ادا مین کیا دوا اوسکا علاج — یہہ مرض ٹہرا رہا جام دوا اولٹا رہا

ہی وہ نالائق کری نا آشنا کا جو گلا — ہمسی تو ای چرخ کج رو آشنا اولٹا رہا

اون لبون سی وانت میری عمر بہر کہٹی رہی — شہد کا ہی شور بختی سی مزا اولٹا رہا

عشق رخسار بت کج رو نی رکہا سرنگون — قد آدم آئینی مین قد مرا اولٹا رہا

پیچ مین ہمکو سیہ بختی نی رکہا عمر بہر — ہمسی اکاک بال وسکے زلف کا اولٹا رہا

ستمگر شکوہ تہا نہ انکا جب آیا مین سپہی ۔ لتنی ای جان جہان میرا گلا او لٹا رہا

قلب نی دریای الفت مین کچہہ دکہلائی ہی ۔ عمر بہر اپنا جہاز ای ناخدا او لٹا رہا

ہر گہڑی ہر دل ہر اک کو ڈہونڈتی پہرتی ہی موت ۔ ایک مین فرقت مین جو باقی قضا او لٹا رہا

کج ادائی سی پہر اسکو بہت پچہتائیگا ۔ میرا دل سیدہا رہا ای جان پا او لٹا رہا

تم سر شام آکی در پہ پہر گئی جب او لٹی پانون ۔ رو دیا مین اتنا سحر تک دم مرا او لٹا رہا

یاد کیا ارض و سما کا آئیگا بعد فنا ۔ ارض تو ٹہہری رہی جیسی سما او لٹا رہا

قیس و امق کوہکن نل ہم رہی سب نامراد ۔ عاشقون کا بخت ازل سی ابجد او لٹا رہا

فیض سی اپنی نہ جب آباد کرنی آئی تم ۔ شہر دل مثل دہ ای مہ لقا او لٹا رہا

ساری مسکینان عالم سی ہا سید مقبول
پادشاہو لیتی مگر تیرا گدا او لٹا رہا

فریب کار محبت شعار کیا ہوگا ۔ غلط ہی وہم وہ عیار یار کیا ہوگا

زبسکہ نقص ہین حسن مہوشین لاکہہ صورت کی ۔ گناہگارون مین بنین شمار کیا ہوگا

فنا کی بعد بہی ذرون مین افتراق رہا ۔ زیادہ اس سی اب انتشار کیا ہوگا

شبِ فراق کو کاٹا ہی داغطابث ٹرا
مہیب اس سی ہی روزِ شمار کیا ہوگا

چرائی آہوؤن نی آنکھہ چشم جانان سی
مقابلی مین بہلا پہر عرار کیا ہوگا

جلا رہی ہی نخل دل کو آتشِ عشق
بتائین آپ کہ پہر برگ و بار کیا ہوگا

تمہاری کوچی مین ناچار منہہ چہپا لیگا
رقیب جو رہی سب مجہسی وچار کیا ہوگا

دکہا رہی ہی جو گردش ہماری گردشِ چشم
یہہ رنگِ گردشِ لیل و نہار کیا ہوگا

ملا نہ خلد جو داغون کی بدلی محشر مین
تو نخلِ عشق کا بہر برگ و بار کیا ہوگا

کیا ہی عشق نی اوس سنگدل کی سرد جسی
لحد مین میری بدن پر فشار کیا ہوگا

ملا ہی ساقی کوثر سی ہی کنارہ جسی
وہ بحرِ رحمتِ خالق سی پار کیا ہوگا

کہنہ جو مول نہ لیگا گناہگار وںکی
تو نقدِ رحمتِ پروردگار کیا ہوگا

بنا ہی چشمہ آبِ حیات چشمۂ مہر
ہماری روز سی ظلمات تار کیا ہوگا

کبہی نہ عشق سی حسن اوسکا متفق ہوگا
بہم مصالحہ نور و نار کیا ہوگا

ٹرپ سی جسکی ہر اک عضو ہی مرا بیتاب
جو تم نہ چاہوگی اوسکو قرار کیا ہوگا

ہمارا دل تو کسی نی نہ آج تک دیکہا
جو دل مین راز ہی وہ آشکار کیا ہوگا

ہماری ہونی عبث ڈالتی ہو تیر آنکہہ | رقیب تیرِ نگہ کا شکار کیا ہوگا

گنہ کہی نہ گنی جب تو پہر سزا کسلئے
ضررِ قبول کو روزِ شمار کیا ہوگا

غمِ مرگ کا شادی مین یہہ بیدل نہین رہتا | امیدِ سحرِ وصل کا غافل نہین رہتا

عاشق سر اوٹہا کر کہین جہوٹی نہ قسم کہاے | قرآن گلی مین وہ حمائل نہین رہتا

ڈر ہی کہین گنتی نہ مخالف مین مری ہو | مین مشغلۂ عقدِ انامل نہین رہتا

خورشید مین گرمی تری ہنسی تو انور | مہتاب تری شکل و شمائل نہین رہتا

ایسا ہو پہر جاے نگہہ رحم کی جانب | وہ آنکہہ سوے دیدۂ بسمل نہین رہتا

پیٹا کرون تا حشر زمین کو نہ لگی پیٹہ | تربت مین خود اسو اسطی قاتل نہین رہتا

شرمندہ کسی کا ہون نہ میرا کوئی ممنون | مین منتِ عطا و لبِ سائل نہین رہتا

ٹہرا ہی کیا کرتا ہی محفل مین وہ جبسے | جہوٹون بہی صد افسوس مرا دل نہین رہتا

آنکہونکو جلا دیتا ہی شیرین دہنون کی | وہ خالِ سیہ تیزی فلفل نہین رہتا

دل چہی چکا ہون آپکو لیٹون گا بلا خوف | سینی مین کلیجہ بہی یہہ بیدل نہین رہتا

کارِ جہلا کرنی کو دی علم ہوئی خلق ۔ تکلیف جو عالم کو ہی جاہل نہین کہتا

جیسے کہ ہوئی عاشق غم و شادی ہی فراموش ۔ کیا کام کسی شی سی کہ مین دل نہین رکھتا

خورشید مین بہی سایہ ہی کہتی ہین جسی ہو ۔ بی مثل وہ محبوب ہے جو ظل نہین رکھتا

ویران کیا اوس شوخ خوبان نی دل افسوس ۔ یہہ ملک مرا حاکم عادل نہین رکھتا

محمل کوئی دیکھی تو ندا دیسین ہوئی لیلی ۔ ناقہ نظر آیا تو وہ محمل نہین رکھتا

دل پاس تری رہتا ہی تو رہتا ہی دل مین ۔ لیکن مجھی پاس اپنی مرا دل نہین رہتا

کرتا ہی مری عشق کی داغون سی وہ تکمیل ۔ ناقص مجھی میرا مہ کامل نہین رکھتا

کہو ٹون سی بہی ہی صاف دل پاک ہمارا ۔ یہہ نام کو ہی قلب مگر غل نہین رکھتا

ہی دل کی علاقون پہ مسلط وہ پری آپ ۔ ایسا ہی سمایا ہی کہ حائل نہین رہتا

فانوس مین کپڑی کی چہپی شمع کا کیا نور ۔ پوشیدہ اوسی پردہ محمل نہین رکھتا

محتاج ہوئی سراج گداؤ نکا ہون لیکن ۔ کشکول ہی پاس اپنی یہہ سائل نہین رکھتا

مجذوب وہانکا ہون جہان جذب بنا ہی ۔ اوس سمت کا سالک ہی جو منزل نہین رکھتا

اسی سینی تڑپ جاوہ بلاتا نہین سینا ۔ سینی سی نکل تو کشتہ اسی دل نہین رکھتا

عشق اوسنی جتا سکتا نہین خوف کی ماری
دولت یہہ سی پاس ہی پر دل نہین رکھتا

بار اتنا ہی مجہپر مرض عشق بتان کا
اس طرح کی سختی مرض سل نہین رکھتا

دیوانہ گیسو کو تری طوق بہت ہے
زنجیر یہہ پابند سلاسل نہین رکھتا

جو پہنس گیا دریای تعشق مین وہ ڈوبا
یہہ بحر وہ ہی دوسرا ساحل نہین رکھتا

دیکھو یہہ ہلال اور ہلال آکی ملی ہین
پاس ابروی خمدار کی وہ تل نہین رکھتا

تونین مین کرتا ہی بہلا اہل کرم کا
کم رتبہ سخی سی لب سائل نہین رکھتا

جب ہجر مین کچھہ ہوش ہو انظم کی یا شعر
بی فکر قبول ایک گھڑی دل نہین رکھتا

بوسہ لب دو نہین سائل کہڑا رہجائیگا
مختصر سی بات کا شکوہ بڑا رہجائیگا

بعد مرگ آئی گی میری کام غفلت یار کی
اوسکی در کی سامنی مردہ پڑا رہجائیگا

اوس لب نگین کا اب دل سی نکلی کا خیال
یہہ نگین سرخ اس گھر مین جڑا رہجائیگا

جان ہی جائیگی جو گڑ جائیگا غفلت نکر
بال جو گاڑا ہی او ممسک گڑا رہجائیگا

نرم ہو راہ فنا مین ورنہ قبر سخت سے
پہونچیگا مردا جہنم مین کڑا رہجائیگا

عجز کر درگاہ حق مین سخت بدمستی کبر ہے
نرم اس منزل کو پہونچیگا کڑا ہو جائیگا

صبح دم سامان عشرت سبی چلی گا اور دل
جائینگی وہ پائدان اور جو گہرا ہو جائیگا

ہیچ تو پائیگا بند و نیز کڑا ہو کر بڑا
واعظا ڈاڑہا ہین جب کہ بڑا ہو جائیگا

آمد جانان سنا دینا نہ مجکو نزع ہے
دم جو سینے مین اڑا ہی وہ اڑا ہو جائیگا

جمع کیا کرتا ہی تو اسباب دنیا چھوڑ کر
تو وہان ہوگا یہہ سب یان ہین پڑا رہ جائیگا

صبح مجہہ وحشی کو وہ طوق گلو ہوگا قبول
اونکی جب گہبرا کی جانی مین چہرا وہ جائیگا

قضا ہی یاد رکھا گو کہ یار بھول گیا
خدا نہ بھولا ابھی بہت ہزار بھول گیا

نہ دوست آیا نہ دشمن نہ راہ روکوئے
تری شہید کا سبکو مزار بھول گیا

ہمین جو بھولا یہہ عادت ہمارے کام آئے
رقیب کو بھی وہ غفلت شعار بھول گیا

کبھی شگفتگی دل ہو غیر ممکن ہے
یہہ غنچہ موسم فصل بہار بھول گیا

برنگ طائر گم گشتہ آشیان ہے تباہ
تمہاری کوچے کو میرا غبار بھول گیا

رہین ہوں مست مے حب ساقی کوثر
مری دماغ کو رنج خمار بھول گیا

سر لیکی تیری کوچی مین آئی ہین دور سے — قاتل ہماری دوش سے یہہ جلد اُتار بار

روزِ وصال مین جو شبِ ہجر کا ہی ڈر — زلفِ سیہ کا دلپہ ہی ایک ایک تار بار

حسن شکست گل یہہ بہلا شاخ پر کہان — رہوار پر ترا نہین اے گلعذار بار

ملتی ہی بو بہی زلف سے قوّت دماغ کو — کس طرح تار تار کو سونگھون نہ بار بار

گلزار پہر قفس سے سوا تنگ ہو اوسی — اِلّا بار اوس گلی مین جو پالی ہزار بار

لالی کو چار داغ ہی اسلیئے قبول
اوس گل کی روی سُرخ کو دیکہا ہی جا ربا

وہ ہنستا ہی مری اشکونکی قطرونکی روانی پر — پہرا کرتا ہی پانی موتیونکا شور پانی پر

تہکی شتہ ور سب پر مین نہ اُٹہا تیری کوچی سے — نہین فوق اب توانائی کو میری ناتوانی پر

شبِ فرقت مین میری حال آ گیا عل مچاتا سے — رکہا ہی پاسبانکو مینی نوکر نوحہ خوانی پر

یہی ونا ہی تیری عشق مین حاصل ہوا اُتنا — کہ ہنستی ہین رقیب اب میری رنگِ زعفرانی پر

شہیدونکو مزی ملتی ہین تیری تیغِ بران کے — عبث کیون خضر کو غرّہ ہی عمرِ جاودانی پر

ملا عشقِ حقیقی واعظا عشقِ مجازی سے — خدا کا قہر نازل ہو گا تیری بدگمانی پر

نہ مرتا کوی ایسی تہی حلاوت تیغ مین ایجان
پہڑک جاتی ہین مچہلیاں آبِ خنجر کی روانی پر

پڑہا تو حال کی مضمون خط پر ہی کر ڈالا
کیا قاصد کو ٹکڑی ہی ٹکڑی پیغامِ زبانی پر

شباب آتی ہی مجکو عشق نی ضعف استقدر بخشا
کہ پیری ہنس رہی ہی میری ایامِ جوانی پر

زبس مشقِ فغان مین نالہ موزون کی کثرت سی
بہت مائل ہی انکا لب سبیلِ فغانی پر

جو دانا ہی تو کر ترکِ غذا گلزارِ عالم مین
ثمر پائی درختون نی قناعت کرکی جو پانی پر

شبِ فرقت مین تجہ بن جان کیسی مشکل سی جاتی ہی
اجل ہی آکی چہاتی ہی میری زندگانی پر

بجز خاک اور کچہ بعد از فنا پایا نہ یارون نی
نشانِ قبر شاہد ہی ہماری بی نشانی پر

نہ کیونکر اڑ چلی وہ رخت رنگین زیب تن کرکی
لگاتا ہی پر پریرو کو لباسِ آسمانی پر

عبث اب غم ہی صبحِ فرقت کا ہمین کچہ وصل کی شب مین
پہڑک کر جان دی مرغِ سحر نی میری جانی پر

مری معشوق مین خاصہ خالق کی عاشق کا
زبان کہہ جاتی ہی لکنت کا شکن لفظِ لن ترانی پر

مجہی آغوش مین لیکر جہڑی کس لطف سی پہیری
فدا جانِ قبول اے جان تیری قدردانی پر

داغِ سودا جو شگفتہ ہین تنِ زار پہ چہا
حسن کی سحر سی پی ہین گل خار پہ چہا

دیدہ و دل ضعفِ بصر زخمِ جگر درد و تپ ہر
یہہ مرض اور بڑہی عشق کی آزار پہ چار

دین و دل جان و جگر بہیجی ہی قاتل کو
تیری احسان ہین ممنون کی جفا کار پہ چار

صدقہ تیرا جو چوراہی مین جا کر کہڑا
ایک پر ایک گرا ایسی کو اور چار پہ چار

ہوی تسخیر قمر زہرہ عطارد مریخ
عالمو پہول ہنین یہہ سپر یار پہ چار

نگہہ کرم جو دو بار کرون کا دمِ ذبح
چہالی پڑ جاینگی قاتل تری تلوار پہ چار

آب و خاک آتش و باد انسی ہی عاشق کی بنا
غم قلق درد تعب ٹوٹ پڑی چار پہ چار

دیکہنی کو تری عشاق لڑی مرتی ہین
چار در پر تری اور روزنِ دیوار پہ چار

برچہیان دو نگہین تیغین ہین دونون ابرو
حربی قاتل ہین مری چہرۂ دلدار پہ چار

دل کو حسن سے ہی چشم و گلِ رخسار کا عشق
داغ لالی کی طرح ہین دلِ بیدار پہ چار

عشق بکتا ہی جو تیرا سرِ بازار ای حسن
آٹہہ پہر آٹہہ گہری پڑتی ہین اور چار پہ چار

ہو کی چوبار دل آیا ہی سرِ مژگان پر
مثلِ منصور یہان آج چڑہی دار پہ چار

جان کرتی ہین فدا آٹہہ پہر مین اپنی
چار گیسو پہ تمہاری گلِ رخسار پہ چار

ای قبول اوسکو سمجہہ یار جو ہو پنجتنی

## چار یاری جو ہو تو حرف ہین اوسمارے چار پر

گرانسر کٹلی بہر سنگ لینا پاسی رہزن پر
مری گردن کا سارا بوجھ ہے کٹنا اپنی گردن پر

عنایت کب تری موقوف ہی شیخ و برہمن پر
پڑا ابر رحم ہی اے دوست تیرا دوست دشمن پر

حسینان جہان مجکو خدا سی بخشوا لینگے
پڑینگی سوت قاف آکی پریان سی مدفن پر

ہوا ہی نور رونا چہرے کا چیچک کے داغون سی
ستارے جڑ دئے اللہ نے خورشید روشن پر

مری خونوں کو ٹانکی دی نہ ہوگا درد کچھ اصلا
ہر اک موی تن اے جان آج چشمک ہی سوزن پر

پھڑک کر جان دی ہمنے جھکا لیکن سر اوسکا
ہمارا خون ہی ساقی تری شیشی کی گردن پر

دکہائی ہی عجب آج کی ریاضت جذب آخر کو
سر بت بتکدے مین خم ہوا پائی برہمن پر

لب شیرین جانان تک گیا ہی جب وہ ترمی سی
بھلا کیونکہ نہ مجکو رشک آئی موم روغن پر

تری کہنی سی تسبیح و من ہٹا کیونکر مین اے واعظ
نماز اکثر پڑہا کرتی ہین جب زین ہی دامن پر

گرا کر چکا پامال سر سی نہین ٹلتا
لگاؤن تازیانہ آہ کا گردون کی توسن پر

اگر جانون کہ ہاتہ آجائیگا سر رشتہ الفت کا
صفائی کی لیے سر کو جھکا دون پای دشمن پر

تمہارے ساتھ رہتی خونریزیان میری ہی تم تک نہین
الہی توبہ کر خنجر چڑہا دو میری مدفن پر

مری کم مائگی سی بنگیا دشمن محب میرا / ہوئی پانی حیا سی برق گر کر اپنی خرمن پر

ہوں گو فولاد پر اوس سنگدل سی بس نہیں چلتا / ہمیشہ سنگ مقناطیس ہی غالب ہے آہن پر

مری آنکھونکی حلقے جو زنخونکی گرد رہتی ہین / تصدق پتلیان آنکھونکی ہین ذرات روزن پر

مری گردنکی خونکی ہار لی چاک اوسکو کر ڈالا / لہو خنجر کا ڈورا بنگیا قاتل کی دامن پر

ہمین اوس شمع رو کی گرمیان کیا یاد آتی ہین / جلا دیتی ہی پروانونکی جسد شمع روشن پر

غلط فہمی ہی مرجانی پہ و تابی کسی کو ئی / ہنسی کل لیون نہ مجھکو گمان یارونکی شیون پر

تری پہنچی ہی مستی کا کٹہرا جانتا ہون مین / ٹہر جاتی ہی گلشن مین جسد مرگ سوسن پر

گل و نسرین سمٹ کر شرم سی بن جاتی ہین غنچے / نگاہ مست اوس گل کی جو پڑ جاتی ہی گلشن پر

دریچی کو تری ای مہر مین برج حمل سمجھا / یقین خط شعاعی کا ہوا کہڑکی کی چلمن پر

قبول اس عشق کی دولت سراپا باغ مین خون ہون / شگفتہ ہین گل داغ جنون سارے مری تن پر

قدر موقوف سخن کی ہی سخندانون پر / ہوتی ہی موتیون کی آب سو انکانون پر

بحر مین نالی جو سنتی ہین مغنی سب کی / ہاتھ رکھتی ہین ہی نام سی وہ کانون پر

ہون سرخود رفتہ نہ گردش مین بہی آنکھون کی دکہا
کوئی جادو بہی بہلا کرتا ہی دیوانون پر

سیکہو خوف کرو آج خفا ہی ساقی
شیشی جہکتی ہی نہین بہرتی ہی پیمانون پر

ساری محفل کا کوئی دم مین نکلتا ہی دم
جان جا بن آکی یہان بن گئی ہی جانون پر

نالی سنتی ہین موذن جو مری شام و سحر
ہاتہ رکہتی ہین مری نام سی وہ کانون پر

جوہری لائی ہین دعوی سی گہر ہنس دو تم
پہیر دو پانی ذرا موتیون کی دانون پر

دیکہتا ہی نہین اس حیلی سی مجہہ وحشی کو
آنکہ نظر کرنا بہت منع ہی عریانون پر

نہ رسائی ہوئی گویا کہی ہم ابر کی شکل
ہائی بجلی نہ گری در کی نگہبانون پر

درد و غم دل مین ہین کس طرح سی نالی کہینچون
پہونچی صدمہ نکہین ان مری مہمانون پر

تا کمر اترا اہا نیکو جو وہ دریا مین
چہلیان دوڑ کی قربان ہوئین رانون پر

مثل انسان کوئی دیکہا نہین خوابیدہ شعور
خواب کل ہوگا خیال آج ہی افسانون پر

لو کہ ہی شمع بہی گل چار پہر کی مہمان
صبح تک دیکہیی کیا بنتی ہی پروانون پر

جوش گل ہی یہہ نوا باغ مین ہی بلبل کی
فصل امسال بہت سخت ہی دیوانون پر

قتل عشاق کیی تو نی یہہ بیدردی سی
آنکہ پہری نہ قصاب بہی حیوانون پر

عشق گیسو مین پہنوالی ہین زنجیر مجہے / بجلی گرتی ہین ان سلسلہ جنبانون پر

صبحدم باغ مین وہ گل تہ چلا ہی لیکن / اوس پڑ جاتی کی فورا چمنستانون پر

عکس دندان جو پڑا خندہ زنی مین ای گل / در بنی موتیا کی پہول تری کانون پر

لب مزہ ہی دہن زخم ہمارا کہ ہوے / مہر اوس کان ملاحت کی نمکدانون پر

ای جنون پاؤن بڑہی دامن صحرا کی طرف / دست عشاق پڑین ہاتہو گریبانون پر

مین پری اوسکو جو کہتا ہون تو دیتا ہی جواب / پر نکل آتین مری دشمنون کی شانون پر

ای پری کاتب اعمال تری عاشق ہین / نقش تسخیر لکہا کرتی ہین وہ شانون پر

جبہ مہ بوسی کا لکہی کون کہ دیکہا جو اوسی / غش ہوی کاتب اعمال مری شانون پر

زاہدا آج تو رندونکی کہی ہی سپے / بند انکہین ہین فرشتونکی تری شانون پر

چشم حسن ایسی ملک ہین کہ گناہونکی عوض / وصف رخ اوسکا رقم کرتی لگی شانون پر

بجلیان تمکو جو پہنائی لگا آج قبول
بجلیان ٹوٹ پڑین دشمنونکی جانون پر

ہنستا ہی صید غفلت صیاد گور پر / بچہا ہی دام تربت بہرام گور پر

بیچ ہی کہ مرغِ روح کا اُڑنا محال ہو
پرواز کی یہی جو نکالی نہ مور پر

اِی شاہِ حسن تیغ کا پانی چڑھالیا
لکھہ حدِ شرع چاہیئی خمون کی چور پر

تکّل جو اپنی دستِ حنائی سی تو اُڑا ای
پروانہ خود پتنگ ہو جھٹکی کی ڈور پر

زنجیر سونی کی تیری سینی پہ دیکھہ لی
اب عقل ضعف پر ہی جنون اپنا زور پر

میکش کی طرح جھومتا ہی ساقیا پتنگ
کیا شیشہ شراب کا مانجھا ہی ڈور پر

مجھسی چھڑائی لو دلِ پُر داغ تا بڑہے
طاؤس آج اڑا وو ذرا اپنی ڈور پر

بہرِ شکار شست لگائی جو بحرِ حسن
کانٹی پہنسا تین مچھلیان قاتل کی ڈور پر

سر قطع ہو یہہ حکم ہی اوس شاہِ حسن کا
پروانہ لائی شمع یہہ خود اپنی چور پر

اوس کا داغِ عشق جو بخشی اوسی ضیا
پروانہ شمعِ ماہِ فلک ہو چکور پر

کرتا ہی قصد کیا دلِ پُر داغ ای پری
دیکھی تجھی تو کیون نہ پھلا ہی یہہ مور پر

تنگ شکلِ تار دہن پر ہی ای پری
قربان ہیشکا ہی تری پور پور پر

ہر تار ریتی مین جو ڈورا ہی تیغ کا
مانجھا دیا ہی ریت کا قاتل نی ڈور پر

ای غافلو ورنگینی گلزار دیکھہ لو
گل ہنس رہی ہین بلبلِ نالان کی شور پر

پیوند خاک ہو کی سیون خاک کا دہن ۔۔۔ تار کفن کا بخیہ ہو لبہائی گور پر

حکم اوسکا ہی گلی مین مری شور و شر نہ ہو ۔۔۔ شور کرنہ پاسبان ہی نالون کی شور پر

برسون اوج بام صنم پاؤن ای قبول ۔۔۔ اڑنیکو ہاتھ آئین جو فرضاً کرور پر

## درین غزل الف نیامدہ

مر گئی ہم وہ جو دلبر کی قدم پر توڑ کر ۔۔۔ روی وہ عرصی تلک مردی پہ خنجر توڑ کر

مطلب دل زور دست عشق سی ممکن نہین ۔۔۔ محفل دلبر مین پہونچون کس طرح در توڑ کر

سنگ دہلیز صنم کی عشق مین لذت یہ ہی ۔۔۔ پوجتی ہین سنگ در ہر بتکو بتگر توڑ کر

عشق مین وس پیچ تک ملک عدم پہونچی نہین ۔۔۔ کوہکن سی سیکڑون ہی مر گئی سر توڑ کر

جب شکستہ ہو دل سنگین دہن مضمون ملی ۔۔۔ لعل ہم سینی سی لیتی ہین پتھر توڑ کر

چشم تر مین کی جگہ تو دیجیی دل کو شکست ۔۔۔ لیجیی سیر تری سد سکندر توڑ کر

شوق بوی عنبر دست ختن مین ہم ہین مست ۔۔۔ سونگھتی ہین موی گیسوی معنبر توڑ کر

یہ نہین ممکن کہ سر نہ ہو سکی ہمسی رقیب ۔۔۔ تنگ ہین ہی چہین لینگی ہم تجہی سر توڑ کر

سیدھی کر کر تیر پلکون کی یہہ کہتی ہین وہ دیکھہ
عرش پر پہونچین گی یہہ سدِّ سکندر توڑ کر

پھینکی ہی می توڑ کر شیشہ جو ہمت ہو چلو
محتسب سی شیشہ بھر لین میکشو در توڑ کر

گر دلِ مضطر کی کیفیت کرون مین مندرج
حرف جتنی ہون وہ نکلین جلدِ دفتر توڑ کر

تو رہم و برہم کرینگی صف کی صف پلکون کی تیر
دل تو یکسو نکلین گی یہہ قلبِ لشکر توڑ کر

عشق کی شعلون سی دل سینہ مین مضطر ہی بہت
کیون نہ نکلی یہہ سپندِ قلبِ مجمر توڑ کر

صحن گلشن مین پھرون تو دل کھلی غنچی کی شکل
فصل گل ہی چھوڑ دی مجکو مِری پنجر توڑ کر

سخت ہی عشقِ بتِ سنگین جگر مین گو نشست
رگ مری چھدتی نہین نشترِ شمشیر توڑ کر

مرتضیٰ حق ہی نہ ہو غم شبّر و شبیر کو
اُس طرح سی پھر خوش نہون جبرئیل کو پر توڑ کر

منعمو جیتی ہی جی نخوت کرو تم سی سوا
دیکھو عبرت سی سرِ فغفور و قیصر توڑ کر

بس مقبولِ خستہ تن محبوبون سی شکوہ نکر
روح تن سی لیتی ہین یہہ دل کو یکسر توڑ کر

مرضِ ہجر سی اتنا مجھی ای یار نہ توڑ
ای مسیحای زمان خاطرِ بیمار نہ توڑ

پاسبان کہتا ہی اُس گل کی جو پھاندون دیوار
چھد کی رہجائیگا خارِ سرِ دیوار نہ توڑ

مجکو غش دیکہکی پہر جاوی نہ پہچان یار
اسقدر بہی جہپی اہی عشق کی آزار نہ توڑ

ہی جو منظور کہ اوس حق کا جلوہ دیکہی
دم بہر اہی ہین دل آنسوونکا تار نہ توڑ

خار و گل مین نظر آتا ہی اوسی کا جلوہ
دلِ احباب تو کیسو دلِ اغیار نہ توڑ

سخت جانی سی ہین نہ ہنین کہینچتی تیغ کا جرم
اور اک وار لگا لی اہی تلوار نہ توڑ

تو خریدار نہین ہی تو نہ ہو اور بہت
نرخ دل کا مری ظالم سرِ بازار نہ توڑ

یار استادہ ہی کسطور سی اٹہکر لیٹون
ضعف کہتا ہی کہ پہنیرا ہی بیمار نہ توڑ

تو جو قائل ہی خدا کا تو نہ کعبے کو گرا
دلِ کسی بیتِ اللہ کا زنہار نہ توڑ

شاد رکہہ گبر و مسلمان کو جو داناہی قبول
تارِ تسبیح تو یک سمت ہی زنار نہ توڑ

## ردیف الزای

محتسب اس لیی ہی دلکی مری جام عزیز
مجکو کہتا ہی بہت ساقی گلفام عزیز

چاہتی ہین جسی سچ ہی کہ وہ کرتا ہی گریز
بہاگا اوتنا ہی کیا جسقدر آرام عزیز

نقشِ یاقوت کی صورت نہ جدا ہو یارب
اسقدر ہو لبِ جانان کو مرا نام عزیز

ساتھ ہی حسنِ خداداد کی امدادِ خدا
کیون نہ یوسف کو کری دونِ ایام عزیز

گرد فن مجھسی چھپایا تو آنکھین ہی کہا
سبب ہے مجکو سوا ہین تری بادام عزیز

کیون نہ ہو تجھسی مجھی عشق عزیزِ دلہا
نام اللہ کا ہی ای بتِ خود کام عزیز

اس سرا سی تجھی کس سمت کو جانا ہی قبول
سوچ کچھ اپنی اس آغاز کا انجام عزیز

بیمارِ ترا کیون نہ کری تجھسی بھلا ساز
تو رشکِ اطبا ہی ترا ساز و دوا ساز

ہوتا نہ شب افروز کبھی نورِ جبین سی
مہ تجھسی نہ کرتا اگر ای مہر لقا ساز

تیری نگہِ ناز جو اک روز پڑی ہی
بس طبع اوسی روز سی کس کی ہی نا ساز

ای مہر کبھی پاؤن مین پڑ ہی کہا کہ
تا خاکِ قدم ڈھونڈ کی لیجائین حنا ساز

یہ حسن یہ نور یہ سجاوٹ یہ ادائین
گہوڑی سی تری کیون نہ کری بادِ صبا ساز

نا ساز ہوئی طبع اگر جورِ فلک سی
فوراً وہین صحت ہی ہوئی مجکو خدا ساز

بیمارِ محبت کو ہی کونین کی صحت
عیسی ہین شفاخانۂ حیدرؑ کی دوا ساز

دل عشق مین ہی مضطرب بسیار و کان ہی ہین
آفت پی دل گانا ہی کانونکو بلا ساز

کہ گل بنی ہین آکی بدل شیشۂ مینا | گلون کی لیی لائی ہی پہولون کا صبا ساز

وحشت ہی قبول اوسین حکارپری بنی یادہ
پہر عاشق نالان سی ہو گیا اوسکو بہلا ساز

## ردیف السین

عیش و سرور خلق ہین رنج و محن کی پاس | محفل خوشی کی بہی ہی اسی انجمن کی پاس

رخسار صاف ہین لب نگین کی متصل | دیکہو حلب کا شہر ہی شہر یمن کی پاس

ہوتا جو زور عشق تو کم زور ہوتی ہاتہ | تیشہ پہونچ نہ سکتا سر کوہکن کی پاس

خال سیہ ہی آنکہہ مین پتلی کی متصل | نافی کی پاس مشک ہی نافہ ہرن کی پاس

نزدیک کوی یار گرا ہی ضعف لی | دم چڑھ گیا ہمارا پہونچکر وطن کی پاس

ای عندلیب آتش گل سی بہٹک نجای | کیون آشیان بنا لی ہی اپنا چمن کی پاس

یہہ چال ڈہال جانورونکو کہان نصیب | کبک دری نہ ٹہرا تمہاری چلن کی پاس

لاکہون قبائین چاک ہوتین پر کیا نہ رحم | بوی وفا نہین ہی گل پیرہن کی پاس

کس کام کی وہ لفظ جو معنی سی دور ہون | وہ کیا سخن جو پہونچی نہ اہل سخن کی پاس

آبِ بقا یہ خضر ہی کیا کام زاغ کا — جز سبزہ کوئی خال نہین ہی دہن کی پاس

اِک تیغ مین ہا ہوئی شیرین جان تہی — تہی خوب دو سر کی دوا کوہکن کی پاس

ربطِ سیاہ کار و سیہ کار ہو گیا — دل ہی ہمیشہ زلفِ شکن در شکن کی پاس

ایسا عدو لباس کا وحشت نے کر دیا — تارِ نگہ ترا بھی نہ پہونچا بدن کی پاس

جانان کی ساتہہ دل مین رقیبونکا ہی ہی دھیان — مجلس اِک اور غم کی ہی اس انجمن کی پاس

مطلوب کا پتا نہ کسی سی مجہے ملا — لے پہونچا شیخ پاس کبھی برہمن کی پاس

چشم و کمر کی یاد مین صحرا نورد ہون — لے جیتی پاس گِرتا ہون گاہی ہرن کی پاس

سیراب جو ہوا وہ لہو تہوک کر موا — پانی ہی تیغ کا تِری چاہِ ذقن کی پاس

موذی ہمیشہ باغ جہان مین ہین بی ثمر — گو شاخ ہی مگر نہین پہل گرگدن کی پاس

عارض کی متصل مسی آلودہ لب نہین — ہین پہول یاسمن کی گلِ نارون کی پاس

نادان نہین جو مین تِری عارض سی دون مثال — خوشبو ہی پر یہہ رنگ کہان نسترن کی پاس

مداحی حسین ع سی ہون کی گناہ دور
ہو گا قبول حشر کو شاہِ زمن کی پاس

مرغِ دل یون نالہ کش تہا کاٹی کہاتا ہی قفس
چہٹکی گلشن مین گیا تو یاد آتا ہی قفس

کنجِ عزلت باعثِ جمعیّتِ خاطر ہوا
اب چمن سی بہی سوا مجکو خوش آتا ہی قفس

کس خوشی سی صید کو تاہی وہ گل گلزار مین
دام جی سی اور دل سی مجکو بہاتا ہی قفس

عشقِ مژگان مین تمہاری صید کی تسکین ہے
تیر ناوک چار جانب سی کہاتا ہی قفس

تیر کہاتی کہاتی نالۂ بلبلِ دل کر اوٹہا
یاد اب اے سینۂ صد چاک آتا ہی قفس

بنتی ہین غنچہ شبنم مین ساری تیلیان صبحِ نسیم
جب وہ گل ہار دیتی ای گلچین بساتا ہی قفس

وہ ہما ہی جس سے ہوتا ہی نظرون سی نہان
گوشت میرا باز کی مانند کہاتا ہی قفس

گلشنِ دنیا مین جو خوش زمزمہ طائر ہوئی ہین
ہر کوئی میری تصور مین بناتا ہی قفس

طائرِ جان چہٹ کی سوی گلشنِ جنت گیا
آپ اب زیرِ زمین پہنچی کو جاتا ہی قفس

روح کی جسم مین آسایش وہی کرتا ہی تن
ناز اپنی طائرِ جان کی اوٹہاتا ہی قفس

طائرِ جان چہٹ گیا تن قبر مین پہونچا قبول
خاک پر رہنی کو اب وہ طفل لاتا ہی قفس

## ردیف الشین

برسون ہی ہمنی کی ہی دل آرام کی تلاش
پایا اوسی تو ہی دلِ ناکام کی تلاش

بادِ صبا کی گہومتی پہ اُڑتی ہین چار سُو
پہولونکو بہی ہی میری گلِ اندام کی تلاش

تیرا نشان ڈہونڈتی پہرتی ہی سبکی آنکہہ
سبکے زبان کو بہی ترے نام کی تلاش

دِن رات زلف و رُخ کی تصوّر مین ہم پہرے
ہر صبح جستجو رہی ہر شام کی تلاش

ناکام مین ہونگا بلا وہ تو کیا حصول
لیکن کام کی ہی اوس بُتِ خودکام کی تلاش

صیاد مین اسیر ہون زلفِ سیاہ مین
میری لیی عبث ہی تجہی دام کی تلاش

ساقی کی چشمِ مست پہ جسنی پی ہی آب نکہت
شیشی سی کچہ غرض نہ تجہی جام کی تلاش

کیا جانی قبر مین بہی میسّر ہو یا نہ ہو
دنیا مین دل لی کی بہت آرام کی تلاش

بلبل و ہزار اپنی عجب رنگ مین کٹے
عارض کی فکر زلفِ سیہ فام کی تلاش

جائیگی چشمِ یار سی خشکی دماغ کے
کیون ہی طبیب روغنِ بادام کی تلاش

آیا کہین نظر نہ وہ خورشید رو کبہی
کو مینی اوسکی صبح سی تا شام کی تلاش

ہین ابتدای عشق مین ہم طالبِ وصال
آغاز ہی مین ہی تجہی انجام کی تلاش

دل ڈہونڈتا ہی گیسوی پیچان کو ای مقبول

طائر کو اپنی رہتی ہی اب دام کی تلاش

## ردیف الصاد

عام سب بام فلک ہیں اور ترا بام خاص
سخت ہیں بیدار اسکی ہی تمہی آرام خاص

ہمسی مرلینی کی ہی فرصت نہیں دیتا فلک
کیا ہماری واسطی ہی گردش ایام خاص

لعل و گوہر کی عوض ہو بوسی لب و دندان کی دو
فیض کرتی ہو تو میرا ہی یہی انعام خاص

خاص تو ہی سب حسینان زمانہ عام ہیں
مستفق استاکی اوپر ہیں ساری عام خاص

اپنا ساقی ساقیان دہر میں ہی منتخب
شیشوں میں شیشہ ہی اک جاموں میں وس کا جام خاص

زلف پیچان میں دل جہکے پہر نکل سکتا نہیں
طائر دل کی پہنسا لینی کو ہی دام خاص

خاص و عام اب مست پیتے ہیں نہیں قاضی کا ڈر
دختر رز منتخب ہے ساقی گلفام خاص

دل پہنسا زلف و لادیر صنم میں ای قبول
جیسی ہی بی مثل طائر اوس طرح یہ دام خاص

## ردیف الضاد

دل نقش جمع ہو گل و ریحان سی کیا غرض
وہ گل ہو تو سیر گلستان سی کیا غرض

وہ جانہ یب جب بغل مین ہوای جنون — دامن سی کیا تال گریبان سی کیا غرض

کیا کام پھر خدا سی وہ نہین ہین جو سنگدل — دل مین شہ ہو جو در تو دربان سی کیا غرض

روزِ وصال ہی مین تصدق کرونگا جان — پھر کیون ڈرون غمِ شبِ ہجران سی کیا غرض

ہنسنی کی ہی جگہہ مری آنسو نکلتی ہین — ہون مژہ دل مجھی لبِ خندان سی کیا غرض

نظارہ زلف و رو و خطِ یار کا جو ہو — پھر ہمکو سنبل و گل ریحان سی کیا غرض

مجکو بہشت کوچہ جانان ہی ای جنون — پھر تو ہی کہہ کہ کوہ و بیابان سی کیا غرض

ہم ہین اسیرِ چاہِ زنخدانِ بحرِ حسن — ای خضر ہمکو چشمہ حیوان سی کیا غرض

بی حکم اوسکی گھر مین رسائی نہ ہوئیگی
پھر ای قبول منتِ دربان سی کیا غرض

ہی چشمِ مستِ ساقیِ گلفام سی غرض — شیشی سی کام ہی نہ مجھی جام سی غرض

دیکھون تمہاری رخ کو یہہ مطلب ہی صبح سی — گیسو دکھای دین یہہ فقط شام سی غرض

چھوڑا نہ ہمکو اور نہ باندھا رقیب کو — نکلی نہ کوئی زلفِ سیہ فام سی غرض

آنکھہ اپنی ہمسی پھیر لی اوس گل نی باغ مین — نرگس سی اب نہ کام نہ بادام سی غرض

صحرا سے بہر کی آئے تو اب کوچہ گرد ہین
نکلے کبھی نہ گردش ایام سے غرض

عاشق کو تیرے عرش وہی ہے جہان تو ہو
مطلب نہ تیرے گھر سے کچھہ بام سے غرض

جیسے رہا ہے دل جھے اے بت قبول نے
رکھی نہ ایکدم کبھی آرام سے غرض

## ردیف الطاء

عالم شوق کیا کرین مرے دیوان کی احتیاط
لڑکون سے ہو سکی نہ گلستان کی احتیاط

اے ترک ترکش ایسی حفاظت نہ کر سکے
کی جیسی دل نے تیر کی پیکان کی احتیاط

غنچے اسی طرح جو کھلین گے بہار مین
ناصح نہ ہو گی ہمسے گریبان کی احتیاط

سینے مین ضبط کرنے سے دل ہو گیا کباب
کبتک کرون مین نالہ و افغان کی احتیاط

بادِ خزان بہی آتی ہے کرنے دے مجکو سیر
کبتک یہہ باغبان چمنستان کی احتیاط

اے غم بہا دے آنکہون سے اب دل کو کر کے خون
کرتا ہے کون خانۂ ویران کی احتیاط

مین پاؤن دیکہہ دیکہہ کے رکہتا ہون دشت مین
تلوون نے کی ہے خار بیابان کی احتیاط

عارض کی خط نے دی صفِ عشاق کو شکست
کی مورچون نے ملکِ سلیمان کی احتیاط

چاہِ ذقن کو سبزہ چہپاتا ہی ای قبول
کرتا ہی خضر چشمۂ حیوان کی احتیاط

مین اور پر فریفتہ ہون ای صنم غلط — تجہسی رقیب کہاتی ہین آکر قسم غلط
تیری سنی وہ پند و نصیحت جو ہو صحیح — ناصح مریضِ ہجر کا کیونکر ہو غم غلط
حرفِ دروغ چاک نہ کیونکر کری بان — زلفون کو مشک لکہہ گیا اپنا قلم غلط
تجہسی امیدِ وصل تہی آخر ہوا وصال — اب ہوگیا صحیح کہ سمجہی تہی ہم غلط
ای شاہِ حسن زیرِ نگین ہی تیری جہان — رہتا ہی سکۂ اور کا دل پہ درم غلط
جیتی ہی کمر کو تیری دیکہکر رقیب — مشہور ہی یہہ جادۂ ملکِ عدم غلط
سیر اسنی ایکدن نکیا اپنا حلقِ خشک — سمجہی تہی ابرِ تیغ کو ابرِ کرم غلط

دل مین مدام جلوہ بتون کا ہی ای قبول
زہاد اسکو کہتی ہین بیت الحرم غلط

## ردیف الظاء

کیون نہ ہو تجہہ یارِ پُرفن کا لحاظ — ہمکو ہی ای دوست دشمن کا لحاظ

کس طرح چہانکون تجہی ہون باحیا
آنکہہ کو ہی چشم روزن کا لحاظ

چرخ چارم سی نہ آگی بڑہ سکی
کیون کیا عیسی نی سوزن کا لحاظ

ہو خوشی تو یا غم ہی ہی ضرور
چاہیی ہی دوست دشمن کا لحاظ

طور کا شعلہ نہ چمکا اب کبہی
ہی یہہ تیری روی روشن کا لحاظ

خط نہین پڑتا ہی قاتل کو ہی رنج
تیغ کو ہی میری گردن کا لحاظ

سر یہہ کرتا ایک ٹکر مین مگر
سر کو ہی سنگ فلاخن کا لحاظ

جیتی جی میری نہ ای بت قدر کی
ہی عبث اب سنگ مدفن کا لحاظ

دشت مین حاضر ہون جان و مال سی
ہی یہی ہمسفر کو رہزن کا لحاظ

کیون نہ چہیدی نوک غم دل کو مدام
خار کب کرتا ہی دامن کا لحاظ

منہہ رقیبون کو نہ اب دکہلاییی
کچہہ تو کیجی اپنی جوبن کا لحاظ

وہ پری ڈر کر نہ آیا قبر پر
ہی مری تعویذ مدفن کا لحاظ

بس لپٹ اتنا نہ ای خاک قبول
کچہہ تو کر جانان کی توسن کا لحاظ

# ردیف العین

سمجھے بیوفا کی عشق مین کیا ٹہری پای شمع
تا صبح تو بہنا کری آنسو بہای شمع

محفل سی ہمتو دور رہون اور یار پای شمع
پہر کیون نہ اس فروغ سی ہمکو جلای شمع

دلسوز زندگی مین مرا کون تہا بہلا
جو بعد مرگ قبر پہ آکر جلای شمع

تا صبح تیری عشق مین جل کر فنا ہوی
کیا مستقل ہمارا محبت مین پای شمع

محفل مین شب کو یار پہنچا جب اوسکا چڑہ گیا
پہیکی ہوی ہی ساق کی آگی صفای شمع

ایسا جلایا عشق نی مجہکو کہ بعد مرگ
نخل آگ کا اگا ہی لحد پر بجای شمع

ای گل ترا وہ نور ہی جسکا نہین ہی مثل
گل ہو جو تیری سامنی محفل مین آی شمع

عشاق تیری شبکو سب آپس مین کہتی ہین
پروانی ساری جمع ہین خالی ہی جای شمع

اسطور سی شعلۂ عشق اوسکا دور ہو
اسطرح روی یار کو دلسی جلای شمع

پا ہی بان ہی اور حرکت ہی نہ بان کو ہی
افسانہ کہہ تو سوزش دل کا سنای شمع

دیکہی جو تجہکو اتنا کہان نور آنکہہ مین
ایسا کہان سی رشتۂ نظارہ پای شمع

بی بال و پر ہون پہر ہمہون پروین مین اوسکی گرد
پروانہ اسطرح نہ کبہی ہو فدای شمع

پروانہ کی کبھی مرنی جلنی کی اے شمع رو
پروا نئی کی لیی ہی سحر تک جلا کی شمع

وہ گل جو آئی ناز سی خاکِ مقتول پر
گل پہینکدی لحد سی اٹہا کر بجہا دی شمع

## ردیف الغین

شام سی تا صبح جلتی ہین جو یہہ گہر گہر چراغ
ہی نمونہ میری داغِ دل کا جانا ہر چراغ

نور کا چہری کی پروانہ بنی اے شمع رو
آی اڑ کر روبرو تیری جو پائی پر چراغ

مِٹ گیا داغِ جگر گیسوی جانان دیکہہ کر
سامہنی کالی کی روشن رہ سکی کیونکر چراغ

جب شبِ تاریک مین آتا ہی سیر گور تا
ٹوٹ کر آتی ہین وہ کہلانی اوسی اختر چراغ

تو نہ لایا پہول تربت پر مری وہ شمع رو
گل چڑہاتا ہی لحد پر صبح تک جلکر چراغ

شمع رخ سی آنکہہ ملتی ہی ضیا حاصل ہوی
بتی ہی تارِ نظر کی اور چشمِ تر چراغ

ہی فتیلہ عکسِ رخ سی ساقیا موجِ شراب
ہر حباب اس می ہی شعلہ اور ہر اک ساغر چراغ

شب کو مین نے جو یہہ سمجہا گہر میری آیا ہی وہ
ڈہونڈتا ہون ہر طرف خورشید کو لیکر چراغ

لختِ دل ہین دو طرف مژگان کی او جاری ہین اشک
جلتی ہین اس نہر کی دونون کنارے پر چراغ

داغِ دل کا آہِ سوزاں کی سبب سے ہی فروغ
کون کہتا ہی کہ گل کر دیتی ہی صرصر چراغ

جسکی آنکھوں کا ہوں کشتہ اوسنے آکر قبر پر
روغنِ بادام سی روشن کیا بھر کر چراغ

داغِ غم ہی مشتعل دل میں مدام ای بیوفا
رہتا ہی اس گھر میں روشن رات بھر دن بھر چراغ

شبکو بھی راہِ عدم روشن ہی عاشق کی لیے
ہی تری تیغِ درخشاں کا ہر اک جوہر چراغ

مے سے شعلی سی روشن ہی کفِ ساقی میں آج
ہر خطِ ساغر فتیلہ ہی ہر اک ساغر چراغ

قبر میں مارِ سیاہِ زلف کا آیا جو دھیان
گل ہوا ہی میری لحد کی دفعتہً یکسر چراغ

جسم میرا جلنی لگتا ہی فتیلی کی طرح
ہاتھ سی اپنی جلاتا ہوں جو میں لاغر چراغ

ای صنم رخسارِ آتش رنگ کا کیا نور ہے
بنگیا ہی کان کی لو میں ہر اک گوہر چراغ

صبح آئینہ دکھاتا ہی اوسکو تمام
جسکو محفل میں جلاتا ہی مہِ انور چراغ

روتی روتی یادِ رخ میں دیکھتا ہوں جب اوسے
صاف دکھلاتا ہی مجھ سودائی کو نشتر چراغ

عشقِ عارض نی سراپا نور کر ڈالا مجھی
داغِ سودا ہی ہر اک مجھ زار کی تن پر چراغ

نور تیری کان کی لو کا مجھی آتا ہی یاد
رات کو کیا ہی جلاتا ہی مجھی جلکر چراغ

جسکو مضمون ڈھونڈھ لی رخ کا جو نکلی میری فکر
آگی آگی ہو دکھاتا جسکو مہِ انور چراغ

کیون ہو تاریکی کا غم مجکو تہِ خاک ای قبول
قبر مین ہو گا مری نورِ رُخِ حیدر چراغ

## ردیف الفا ی

تو آئینی کی شکل ہی اپنا غبار صاف
ہم مرٹی مگر نہ ہوا ہم سی یار صاف

غربت مین گو کوئی نہین چارہ کش مگر
آ جاتی ہی نسیم بہار اِ مزار صاف

آمد جو یار کی مِری گہر کی طرف ہے آج
پلکون سی اپنی کرتا ہون مین رہگذار صاف

کب ہین یہہ ماہ و مہر مِری یار کو فلک
دو آئینی دکہاتا ہی لیل و نہار صاف

اوس سیمتن کی سینی کا اللہ ری فروغ
بس موتیو نکا ہار ہی بیلی کا ہار صاف

آئینہ دل ہو گئین مگر ایسا ہون بدنصیب
دشمن تو کیا کبہی نہ ہوی دوستدار صاف

اوس مہوش نی ہاتہہ مین جب لیلیا ستار
خطِ شعاع بنگیا ایک ایک تار صاف

دل اوسکا جیسی شیشہ ساعت کی شکل سی
ہوی نہ دیگا یہہ فلکِ پر غبار صاف

لغزش ہزار جا ہوی پائی نگاہ کو
کیا گال تھی کی پائی ہین ای گلعذار صاف

اون گیسوؤنکی پیچ مین ای دل نہ آئیو
اُلجھی کسی سی تھی ہی نہین زینہار صاف

شعلہ مری جلاتی کو حسن عروس کا بن گیا
ہین نور سی طعن تو وہ ہو جای نار صاف

خط چہری پر ہیگا نہ انکہون کی سامنی
آہو کرینگی سب یہہ ترا سبزہ زار صاف

تیغ نگاہ یار کو تشبیہ کس سی دون
تلوار ایسی کونسی ہی آبدار صاف

دانتون تلک جب پہونچی تصدق کو ای صنم
دو دلی ہوی چمک کی در شاہوار صاف

کیونکر قبول نکلی کدورت جہان کی
مجہسی کبہی نہ ہوگا غرض روزگار صاف

## ردیف القاف

مسیح سی بہی جو حال ہی دوا ای فراق
عجب بلا مین پہنسا ہی یہہ مبتلای فراق

الٰہی دل نہ کسیکا ہو آشنای فراق
بجز رقیب کسیکو نہ منہہ دکہای فراق

وصال یار میسر ہو اور جای فراق
وہ ایسا آکی ملی منہہ نہ پہر کہای فراق

ہوا نہ تو وصل کہ جاتی ہی جان بہی میری
دل و جگر کا لہو ہو چکا غذای فراق

تمام دن ہو جوا اوس مہروش سی وصل تو کیا
شب فراق لیی آتی ہی بلای فراق

سحر قریب ہی اور قصہ ہجر کا ہی طویل
شب وصال مین پوچہو نہ ماجرای فراق

کبھی وصال سے ہی عشق دی یہہ میسا انتہا | فراق جا ہی او سی پاس جسکو بہائی فراق

شبِ وصال مین بہی چین سے نہ سویا مین | سحر کی یاد مین لب پر رہا کہ ہای فراق

فراق پاس نہ تہکی بغیرِ وصلِ صنم | الہی وصلِ صنم سیکہہ لی وفا سی فراق

لہو بہا یا ہی فرقت لی میری آنکہو نسی | بغیر وصل کی دی کون خون بہا ہی فراق

الہی ہجر کا مین درد سہہ نہین سکتا | کہین سمائی کی رنج والم سوای فراق

گمان صورِ سرافیل کا سی تقینی ہو | ستاون خلقِ خدا کو جو نالہای فراق

سکہا دیا ہی سب گوشت کہا لیا میرا | کسی طرح سی ہوی کم نہ انتہای فراق

قبول ساحلِ وصلت پہ کون پہونچا دی
غریقِ سیلِ فنا ہین سب آشنای فراق

## ردیف الکاف

اُٹھہ سکی دل سی ہے کوہِ غمِ جانان کبتک | متحمل غمِ سنگین کا ہو انسان کبتک

دستِ وحشت مین ہی میر گریبان کبتک | ای جنون قطع کرون دشت کا دامان کبتک

دیکہیی وصل میسر ہو کہ ہو جاے وصال | دل مین کہٹکی کا مری ہجر کا پیکان کبتک

دستِ وحشت مین تو ہر دم ہی زیادہ قوت
دیکھون تو سیتی ہین احباب گریبان کبتک

زمزمی کیون نہ کرون گل بہی ہی گلزار ہی ہے
رہی خاموش بھلا مرغِ خوش الحان کبتک

بس نہ یادہ نہ دکھا شکل اسی ای آئینہ رو
رہی آئینہ تری شکل کا حیران کبتک

دل مین جو کچھ کہ مری تھا وہ زبان تک پہونچا
عشق کا راز ہو دیوانی سی پنہان کبتک

روح ہوتی ہی رہا صدمۂ تاریکی سی
مجھسی آباد رہی گوشۂ زندان کبتک

نہ وہ دکھلائیگا چہرہ نہ تھمین گی آنسو
دیکھیی بہتی ہین آنکھین مری گریان کبتک

دیکھون کبتک تری کوچی سی نکلتا ہی رقیب
دیکھون فردوس مین رہتا ہی شیطان کبتک

رخِ پرنور کسی شب تو دکھادی آکر
داغ دیگا مجھی تو ای مہِ تابان کبتک

خواب آیا ادہر اسکو ادہر اندہیری مین ہون
در پہ ہشیار رہیگا ترا دربان کبتک

کسی دن آکی تو پامال کر ای شاہسوار
منتظر تیری ہی خاکِ شہیدان کبتک

کبتک ای راحتِ جان خشک مرا جسم رہے
تر رہی آنسوون سی گوشۂ دامان کبتک

ای فلک آج تو گھر مین وہ مری ہو مہمان
دل مین مہمان ہین حسرت و ارمان کبتک

کبھی زنجیر مین پہنتا ہون کبھی زندان مین
پیچ مین کھینچیگی اب کاکلِ پیچان کبتک

سختی ہر کار کہہ دہیان حریص نعمت
چسخ پہ کہینچی گا دہن مین تری دندان کبتلک

اپنی کوچی مین جگہہ مجکو بہی دی تہوڑ سی
مین پریشان پہرون اپنی لف پریشان کبتلک

کبتلک برق تبسم کا رہیگا مجہی دہیان
لہو رلواینگی مجکو در دندان کبتلک

تنکی جنون اینگی کبتک مجہی ای وحشت عشق
کہینچون تلوون سی بہلا خار بیابان کبتلک

اب تو اس عشق کی منزل مین قدم مار آہی
دیکہون توطی نہین ہوتا یہہ بیابان کبتلک

اندنون دو غزلین کہتا ہون بہر زہ مقبول
جمع ہوتا ہی مگر دیکہی دیوان کبتلک

جو ظلم و ستم چاہو کرو شوق سی ہم تک
معشوق کی سب ناز ہین عاشق ہی کی دم تک

سمجہین سفر دور و دراز اسکو نہ سالک
اک چشم زدن مین گئی ہم ملک عدم تک

تہوڑا ہی لکہون درد تو گہس جاتا ہی خامہ
پہونچی گا کبہی حال ہمارا نہ رقم تک

محنت مین ریاضت مین کٹی عمر مگر حیف
اللہ تلک کیا کبہی پہونچا نہ صنم تک

اللہ ری سبک سیا کہ تنکی ڈہونڈہ کی ستائی
اوصاف تری لف کی پہونچی نہ قلم تک

ہم ضعف سی پہونچینگی نہ کوچی مین تمہاری
تم بہر خدا آؤ کبہی روز تو ہم تک

کیا رتبہ بڑا اور مرا طایرِ دل کیا
اوس بت نی تو چہوڑا نہ کوئی مرغِ حرم تک

جو زہر کا خوگر ہو وہی اوسکی دوا ہی
مین تنگ ہون ای یار تری درد و الم تک

ہیہات کہ محروم چلی پاس سی تیری
بوسہ تو کہان ہاتہہ بہی پہونچا نہ قدم تک

افسوس ہوا مین نہ اودہر کا نہ اودہر کا
کعبی سی پہر آیا ہی تو پہونچا نہ صنم تک

فرقت مین تری فایدہ کیونکر ہو دوا سی
تاثیر دکہاتا نہین اب تو جو بہی سم تک

تیرا کسی گلشن مین پتا پایا نہ ای گل
پہر آیا تجسس مین تری باغِ ارم تک

اب کوئی گدا لی نہ اوسی کوڑیونکی مول
توقیر جو کچہہ جام کی تہی ہو گئی جم تک

تہی مجہہ پہ ہمیشہ نظرِ لطف و ترحم
افسوس قبول اب نہین کرتا وہ ستم تک

تو نہین دل مین تو پہر ہی دلِ ویران تاریک
کعبہ بی شمع کی کیونکر نہ ہو جانان تاریک

نورِ الفت کہین پاتا نہین اب نام کو ہی
ہو گیا حیف دلِ گبر و مسلمان تاریک

آفتابِ رخِ روشن کی نہ ہو تو بیچون
خفقان ہی مجہی اور گنبدِ گردان تاریک

شمعِ رخسار سی بخشا اپنی شہیدونکو فروغ
ماہرو ہی بہت اب گورِ غریبان تاریک

برق کی طرح چمک جاتی ہی زنجیرِ سیاہ — تیری وحشی کا یہہ ہی خانۂ زندان تاریک

رات دن ہی جو تصور مین تری زلفِ سیاہ — نظر آتا ہی مجھی عالمِ امکان تاریک

دودِ پیچان سی سینہ جو بنا شعلۂ داغ — سخت یہہ ملکِ عدم کا ہی بیابان تاریک

گیسوِ یار کی الفت نے رلایا ایسا — مثلِ پتلی کی ہوئی دیدۂ گریان تاریک

دودِ آہِ دلِ عشاق یہہ لایا ہی بلا — اور بھی ہوگئی وہ زلفِ پریشان تاریک

طالبِ آبِ بقا ہو کی نہ کہو نورِ فنا — ہی نہایت ہی رہِ چشمۂ حیوان تاریک

مخزنِ معنی روشن یہہ بلاشک ہی قبول
کس طرح سی ہو دلِ مردِ سخندان تاریک

زندگی مین مینی کب کی تھی تِری توسن سی لاگ — روندتا ہی کیون اسی کیون ہی مِری مدفن سی لاگ

ہی یہی جیسی بعُد اُسکو تری زندان سی اُنس — دشمنِ صحرا ہوا ہون ہی مجھی گلشن سی لاگ

آچکی قاتل کہین قصہ یہہ فیصل ہو چکی — کب تلک ہی تیغ اوسکی رکھیگی مری گردن سی لاگ

حسنِ غارتگر کا دشمن خود فنا ہی ناصحا — پہونچی کب منزل پہ گر رہبر کہی رہزن سی لاگ

دشتِ الفت مین کہان ہی پاؤن جیسی انس ہی — ہوگئی ہی پنجۂ وحشت سی ہی دامن سی لاگ

تیرِ مژگان سی جگر چہد جائیگا اپنا ضرور
اب لہو ٹہکو اٹیگی چشمِ بُت پرفن سی لاگ

جا مژگان انکہون پر کہتا ہون کانٹی دشت مین
دوست کیا مین تو کبہی کہتا نہین دشمن سی لاگ

سب لہو میرا پیا پر یہہ نکلتی ہی نہین
کیا ترِی تیرونکو ہی ای تُرک میری تن سی لاگ

یہہ بہا کرتا ہی اور وہ بند رہتا ہی مدام
دیدۂ گریان کو ہی دیوار کی روزن سی لاگ

گریہ کی تاثیر ہی روتا گیا مین جس قدر
اور بہی بڑہتی گئی اوسکو مرِی شیون سی لاگ

کیون رقیبِ م دل جہہ سخت جانکا ہی عدو
فتح کب ہو موم کی کرتی اگر آہن سی لاگ

عشق اوس لعلِ سیہ کا ہی دلِ پرداغ کو
ہم نہ مانین گی کہ ہی طاؤس کو ناگن سی لاگ

سختیان سہہ سہہ کی تہہر ہوگیا آخر قبول
میری دل کو کیون ہو ہی تہا اوس بُتِ پرفن سی لاگ

بہر کی ہی دل مین عشقِ بُتِ گلبدن سی آگ
نکلی نکیون ہر ایک سخن مین دہن سی آگ

اوس مہوش نی رقص مین جب کی ہین گتین میان
ہلتی ہین پاینچونکی جہڑی ہی کرن سی آگ

برقِ نگاہِ یار نی گلشن جلا دیا
ملتی ہی اب ثمر کی عوض مین چمن سی آگ

اوس شعلہ رو کا عشق تہا ملکِ عدم مین بہی
ہمراہ اپنی لائی ہم اپنی وطن سی آگ

دوزخ کو بھول جاؤ گی ای منکر و نکیر ‌ ‌ ‌ نکلی گی عشق کی جو ہماری کفن سی آگ

بھڑکا ہی آہِ گرم کی کوئی عاشق ای صنم ‌ ‌ ‌ سُرخی جو ہی نکلتی ہی چاہِ ذقن سی آگ

وہ سنگدل ہی مین جو نشانہ ہی ہون تو کیا ‌ ‌ ‌ ہرگز نہ نکلی گی دلِ ناوک فگن سی آگ

خاکِ سیہ جلا کی کیا عشقِ زلف نی ‌ ‌ ‌ ہمکو ملی ہی مشک کی بدلی ختن سی آگ

ہر سرو باغ سرو چراغان بنا دیا ‌ ‌ ‌ بھڑکی جو عشقِ رخ مین گلِ نارون سی آگ

یون ہی بسا جو آہ مین دل گرم ای پری ‌ ‌ ‌ نکلی گی تیری زلف کی اک اک شکن سی آگ

دندان لب کو تیری ملی کیون نہ ای صنم ‌ ‌ ‌ دُرِّ عدن سی آب عقیقِ یمن سی آگ

نارِ سقر کا حشر مین کیا خوف ای مقبول ‌ ‌ ‌ تو سون رہی گی ذاکرِ شاہِ زمن سی آگ

وحشی ہی اندنون مین ترا ای نگار تنگ ‌ ‌ ‌ دستِ جنون کشادہ ہی فصلِ بہار تنگ

ڈھونڈھا بہت ملا نہ وہ بوسی کی واسطی ‌ ‌ ‌ یعنی دہن سی تنگ ہوا جیسی یار تنگ

سختی زمین گرم سی اس درجہ آبلی ‌ ‌ ‌ تلوونمین میری ہو گئی جنگل کی خار تنگ

خوشبو مین کم نہین گلِ شاداب سی کبھی ‌ ‌ ‌ غنچی سی ہی سوا دہنِ گلعذار تنگ

مجھسی وہ گل شگفتہ رہا جیتی جی مدام
گزرا نہ میری بعد اوسی ای غبار تنگ

امیدوار چشمِ عنایت ہین گاہ گاہ
مثلِ دہن نگاہ نکر ای نگار تنگ

عشقِ دہان تنگ سے وحشت ہی آگئی
صحرا مین پھر رہا ہون ہوا ہی دیار تنگ

دِن رات نالہ کش ہون جو فرقت کی آگ مین
اب ہین تری مریض سی اغیار و یار تنگ

گزرا نہ بعد مرگ دہن یاد ای قبول
دونا فشار ہوگا جو ہوگا مزار تنگ

## ردیف اللام

ابرو کی یاد مین ہی ترا ناتوان ہلال
دکھلا دی مجکو عید کا ای جانِ جان ہلال

اللہ ری نور ہاتھ مین لیتا ہی جب وہ ترک
بنتا ہی تیر خطِ شعاعی کمان ہلال

می مجکو دی کنارۂ جامِ شکستہ سے
ساقی صیام کا نہ ہو عیان ہلال

ابروِ تری نظر جو نہین آئی تین دِن
نکلا فلک پہ ہو کی بہت ناتوان ہلال

اوس مہوش کی عشق نی بخشی ہی یہہ صفا
ہی بدرِ دل کی جا عوضِ استخوان ہلال

قربان سب ہین ابروِ خمدار یار پہ
محراب طاق تیغہ خنجر کمان ہلال

عارض کا دل میں دہیان ہی ابرو پہ ہی نگاہ
کیا سحر ہی کہ بدر نہان ہی عیان ہلال

دل میں خلش نہ ہی ناخنِ جانان کی یاد سی
دیکہا ہی جیسی عید کا ای آسمان ہلال

سوگند لو جو دیکہا ہو ابرو کی عشق میں
آزردہ ہم سی کیون ہی کہان ہین کہیا ہلال

تہوڑا اترِ افلاک ہی تو پنجہ ہر ایک مہر
پہر کیون نہ ہو رکاب میں تیری روان ہلال

ای ماہ تو اشارۂ ابرو سی گر دکہای
ہو جای زخم کہا کی وہین خونچکان ہلال

جب کہینچتا ہون اوس مہِ کامل کی یاد مین
بنتا ہی میری آہِ رسا کا دہوان ہلال

چپ بیٹہنیکو تیری قصرِ معلے پہ ہی ضرور
اسو اسطی لگائی ہی یہہ نردبان ہلال

بن جای بدر عارضِ تابان کی عکس سی
ای چرخِ پیر دیکہی جو وہ نوجوان ہلال

چہرہ ہی خال و ابرو و عارض سی شکلِ چرخ
دو مہر اک سہیل ہی اور دو یہان ہلال

دیکہین منجم ابرو و عارض تو یون کہین
پاتا ہی آفتاب سی بالامکان ہلال

ای ماہ تجہسی بوسۂ ابرو طلب کرے
پائی اگر کلام کی خاطر زبان ہلال

ہمسر رکابِ توسنِ جانان کا مین ہی ہون
یہہ وہم ہی نہ کیجیو ای بدگمان ہلال

تشبیہ تیری عارض و ابرو کو کس سی دون
بی اعتبار بدر ہی اور بی نشان ہلال

عاشق ہلالِ خالِ رخِ سرخ کار ہا  کیونکہ نہ پائی باغِ جنان مین مکان ہلال

لکھی ہین وصفِ ناخنِ جانان قبول نی
ہر مصرعِ غزل نہ سمجھہ ہی عیان ہلال

خالی کبھی نہ جائیگا ہر بار کا خیال  کھینچی گا دار پر قدِ دلدار کا خیال
آتا نہین وہ اپتو عیادت کی بھی لیی  بس ہو چکا مسیح کو بیمار کا خیال
گلشن مین گل کی پاس نہ ہون خار کس طرح  ہی دل مین ساتھہ یار کی اغیار کا خیال
چھوٹی ہم اوسکی یاد مین اسلام و کفر سی  تسبیح کا ہی دہیان نہ زنار کا خیال
اب خواب مین بھی شب نظر آتی نہین کبھی  خورشید بنگیا تری رخسار کا خیال
دلبر کو دہیان اب مری دل کا ذرا نہین  خواب اوسکو ہو گیا دلِ بیدار کا خیال

ہو جمہہ ضعیف کا اوسی کیا دہیان ای قبول
ہوتا نہین ہی گل کو کبھی خار کا خیال

ردیف المیم

ہوشمین آئی تو اک روز ضرور آئین گی ہم  پائی ہین داغ جو تمسی وہ دکھا جائینگی ہم

داغِ دل گو کہ نشانی ہی مگر سینی پہ
پہلا اوس گل کا جو پائینگی تو گل کہائینگی ہم

خواب مین بوسہ لیا ہی حجر الاسود کا
شرم سی سامنی اوس بُت کی نہ اب جائینگی ہم

وہ جو آجائیگا تو ہوش نہین رہنی کی
آپ گم ہونگی کسی دن جو اوسی پائینگی ہم

ای فلک ہم ہی بلا نوش ہین گر تو ہی سخی
جسقدر غم ہمین کہلوائیگا تو کہائینگی ہم

غنچی کہلتی ہین تو کہتی ہین بآوازِ حزین
ای صبا حیف ابہی پہولی ابہی مُرجہائینگی ہم

نہین ملنی کی رقیبون سی مگر اُسکی سوا
جو کہو گی ہمین ای جان بجا لائینگی ہم

عطر ملوائیگا غیرون سی یقین ہی اسکو
ہاتہہ مل کر تری آگی سی چلی آئینگی ہم

دیکہتی ہی مجہی محفل مین پکارا وہ صنم
پاس تو آکی جو بیٹہیگا تو اُٹہہ جائینگی ہم

ہوگا حُسن اوسکا سوا عشق جلائیگا ہمین
شعلی بہڑکین گی اودہر داغ ادہر کہائینگی ہم

دلِ نالان مجہی سینی سی یہہ دیتا ہی صدا
نالہ روکو گی اگر تم تو نکل آئینگی ہم

ہین وہ افتادہ کہ کوچی سی نہ اُٹہینگی تری
صورتِ نقشِ قدم دیکہو مٹ جائینگی ہم

یار کی اور کی کوچی مین اگر دیکہہ لیا
شق زمین ہوگی قبول اور سما جائینگی ہم

بھلا ای باغبان ایسی کہان شان گل و شبنم — فدا روی عرق آلود پر جان گل و شبنم

رخ اوسکا مہر ہر قطرہ پسینی کا ستارے ہے — نہ لی ای باغبان وہ نیز یہ بہتان گل و شبنم

نظر آتی ہین وہ نکیطرف یہہ اوڑ کی جاتی ہین — آہی خورشید وہی یا جانان گل و شبنم

نہین ہوتا کسی کا حسن دن باغ عالم مین — یہہ رنگ نور کوئی دم ہی مہمان گل و شبنم

مرض وہ نیکا اوسکو ہی پریشانی کا دکہہ اوسکو — لب و دندان دکہاوی ہی یہہ درمان گل و شبنم

زراسمین ہی صفا ہی گوہر پر نور اسمین ہے — ازل کی باغبان نی بہری خوان گل و شبنم

زبان رخ گل ہی نور مین شبنم در دندان — دہن گویا ترا اے جان ہی کان گل و شبنم

خط گلچین کا اسکو صبحدم خورشید کا اوسکو — بھلا پہر وصل مین کیا نکلین ارمان گل و شبنم

نچہاور کیا اسنی تصدق دی کیا اوسنی — ہوا میر گلخندان جو مہمان گل و شبنم

تری وہ عرق آلود کی الفت مین ہین محبوس — نہین صحن گلستان ہی یہہ زندان گل و شبنم

چہپا معشوق کو بلبل اڑا لی دوست کو اچہی — نہ دیکہی آنکہ کی گلچین جسم عریان گل و شبنم

نہ رنگت گلبین ہی اب اور نہ شبنم مین چمک وہ گل — لب و دندان کہا کہ لیگیا جان گل و شبنم

خزان مین نالہ کش ہین بلبلین خورشید سر عریان — چمن مین جمع ہین سب فاتحہ خوان گل و شبنم

ورق برگ و رگ گل سطرین ہین اتہی مصحف عارض
ہی تیری یاد مین گلستان بستان گل و شبنم

زبان سیراب و س ستی انکہہ ہی سیر اسکی جلوہ سی
نہ کیون ہو بلبل شیدا ثنا خوان گل و شبنم

بہار عارض و دندان جانان مجکو دکہلا ی
جہا کی باغ مین جہپر ہی احسان گل و شبنم

نہ کچہہ گلچین کا خطرہ ہو نہ ہو خورشید کی دہشت
جو ہوں بلبل کی مشت پر نگہبان گل و شبنم

ہنسا جو ایکدم وہ شام سی تا صبح روتا ہی
سنین سب گوش عبرت سی فرمان گل و شبنم

سخن مین پہول جہڑتی ہین ہنسی مین جلوہ دندان
دہن غنچہ ہی جانان پر یہہ ہی گمان گل و شبنم

پڑی ہین داغ دل مین آبلی فرقت کی آتش سی
تری قیدی کا خود سینہ ہی زندان گل و شبنم

تہ تی اتشین داغون کی اور اشکونکی ہر دم ہی
خلیل و نوح دیکہین آکی طوفان گل و شبنم

نگہبان سی حسینونکو غرض کچہہ ہی نکچہہ گہر سی
نہ دریا دیکہا کبہی تہی نہ دربان گل و شبنم

نہ کیونکر رو کی پہر تا صبحدم مین سیر گلشن سی
نظر آیا جہی حال پریشان گل و شبنم

نہ کیون نالی کری بلبل کہ ہو وہ دور پہلو سی
مقام رشک ہی افسوس دامان گل و شبنم

قبول آئی خزان خورشید بہی مشرق سی آتا ہی
نہ ہو اس بی ثباتی پر ثنا خوان گل و شبنم

دہن سخن سی ہویدا ہی پر نہین معلوم
کمر یہ دال ہی پٹکا مگر نہین معلوم

چہپا ہی شرم سی تو داغ ہم جو سینہ دکہائین
ہمارا داغ بہی ہی ای قمر نہین معلوم

عجب طلسم دکہایا ہی ناوک افگن نے
نشانِ تیر عیان ہی جگر نہین معلوم

سنی ہی اوسکی زبان سی کبہی کبہی دشنام
دہن کی ہمکو خبر ہی کمر نہین معلوم

اکیلا چہوڑ کی اس خاکدانِ وحشت مین
کدہر چلی گئی سب ہمسفر نہین معلوم

کمر کہلی تو نہ آیا نظر دہن ہمکو
دہن دکہائی دیا تو کمر نہین معلوم

بدن تمام مرا خشک ہے اور انکہین تر
جہان کا بہی کچہہ خشک و تر نہین معلوم

یہہ ہجرِ یار مین بیہوش ہو رہا ہون مین
کدہر گیا ہی مرا نامہ بر نہین معلوم

شبِ فراق مین عارض کا بندہ گیا ہی خیال
سحر ہوئی بہی ہی اور سحر نہین معلوم

کہان کی دانت دہن بہی نظر نہین آتا
کدہر اوڑ گیا ہی درجِ گہر نہین معلوم

نہ انتہا کبہی پاویگا عشق جانان کی
وہ مبتدا ہی یہہ جسکی خبر نہین معلوم

ہماری گل کا مگر مشتری ہر اک گل ہے
گرہ مین باندہا ہی کیون سب نے زر نہین معلوم

ہوا ہی گل مین نہان جب سی بوی وفا
کدہر کو اوڑ گئی بلبل کی پر نہین معلوم

بہشت بہی ہی مہیا ہی کوی جانان ہی
کدہر کو روح کریگی سفر نہین معلوم

ملا بدن کو گلِ زخم اور خبر نہ ہوی
جدا بدن سی ہوا سر مگر نہین معلوم

بہیگا آنکہہ سی پانی نہ سونگہہ دامنِ یار
قبول کیا تجہی گل کا اثر نہین معلوم

بہولین وسی کبہی نہ گوارا کرین گی ہم
مر کر بہی یار یار پکارا کرین گی ہم

تعزیر پر بگڑ گئی اپنو سی گلی لگو
پہر ذکرِ حسن بہی نہ تمہارا کرین گی ہم

فصلِ بہار آئی ہی حق بس جنون سی لیتی
دی گا خدا لباس تو پارا کرین گی ہم

دانتون کی یاد مین نہ ٹہین گی ہماری اشک
بحرین سی کبہی نہ کنارا کرین گی ہم

جل بہن کی خاک ہونگی جہنم بہی واعطا
گر آہ کا بلند شرارا کرین گی ہم

ہمسی اگر رقیب کو مارا نہ جائیگا
نعری تمہاری سامنی مارا کرین گی ہم

صیاد لیچلا ہمین گلشن سی ای گلو
اب مثلِ بو گذر نہ دوبارا کرین گی ہم

طاقت نہین ہی آہ کی بستر سی اوٹہہ سکی
اپنو عصا نہین کہ سہارا کرین گی ہم

کانٹو نہ جستجو مین پہرین گی برہنہ پا
یوسف کو قافلون مین پکارا کرین گی ہم

توچہ ترا نہ چھوٹیگا گر خاک ہے ہوے — صرصر کی ساتھہ ساتھہ گذارا کرین گی ہم

پوچھی گا حشر مین جو خدا چاہتا ہی کیا — آنکھون سی تیری سمت اشارا کرین گی ہم

ای جان وحشت اور بھی ہو گی فنا کی بعد — سر کو لحد کی تختون سی مارا کرین گی ہم

آمد ہی اوس حسین کی اور کوچ روح کا — آنکھون مین دم رہا تو نظارا کرین گی ہم

دل ہی نکال ڈالین گی پہلو کو چیر کر — اب اپنی دردِ دل کا یہہ چارا کرین گی ہم

قطعہ

پریان کرینگی حسن مین گر تجھسی ہمسری — ای رشک حور یہہ نہ گوارا کرین گی ہم

شیشی مین روز ایک پری کو اوتار کر — شیشہ پری کا تجھہ پہ اوتارا کرین گی ہم

پہونچا تہا ہاتہہ سینۂ جانان تلک قبول
اب ہاتہہ اپنی سینی پہ مارا کرین گی ہم

ناز سی تو جو چلا گر گئی ای یار قدم — میری قدمون کی ہوی ملکِ نثارِ قدم

حسن کی رعب سی بڑہتی نہین رفتار قدم — ہاتہہ اوٹہاتی ہین تری کوچی سی ناچار قدم

مین تنہا و رہون جمانا نہین دشوار قدم — ہاتہہ جس بحر پہ ڈالا ہی ہوا پار قدم

جہسی کیا آگی بڑہالی ترا رہوار قدم — میری بہی باد کی گہوڑی پہ ہین اسوار قدم

بعد مرنے کی گڑی یا نہ گڑی جسم اپنا — گاڑتی ہین تری کوچی مین ہم ای یار قدم

کیون نہ رکھین پاؤن زمین پر محبوب مین وہ — پر یہ رکھتی ہون فرشتون کی جو زنہار قدم

کس طرح در دہنا آ کی قدمبوس ہوا — جو رسی شاہ سی رہتی ہی خبردار قدم

آمد و شد جو رقیبونکی ہین گہر مین تری — نظر آتی ہین یہہ کسکی پس دیوار قدم

رہنما ہوینگی غیرونکو تری کوچی سے کے — گاڑین کیا بیل کی مانند ہم ای یار قدم

ہو گیا ایک نفس مین سفر ہستی سے طے — کون کہتا ہی کہ ہی ملک عدم چار قدم

اپنی ٹھوکر سی کسی روز مجھی آ کی جگا — میری حق مین ہین ترا طالع بیدار قدم

عشق مین پاؤن دیا بیڑیان پہنائین ہین — دل دیوانہ سی ہین اس لیی بیزار قدم

سر کی بہل دوڑ پڑون فرش کرون آنکہون کا — تو اگر آتی تو سر آنکہون پر ای یار قدم

جب زمین پر وہ چلا نقش ہی گل بوٹے — خاک پر صاف بنا دیتی ہین گلزار قدم

ہم سیاہی سی جو گہبرا کی تڑپ کر سے نکلے — ہو گئی زلف کی پہندون مین گرفتار قدم

گرد کو بہو نچین نہ عشاق اگر سر ٹپکین — چلی سرپٹ سی بہی لی فزون تر رہوار قدم

ہو کی شل کوی حسینان مین گرا مین آخر — کوچی ہر گز نہ کٹی ہو گئی بیکار قدم

پاؤن مُہر ہو کی ہتھین میری مسیحا کی اگر
نہ رکھین غیرِ فلک خاک پہ بیمار قدم

شاخِ گل کو کی بتاتی ہین لچکنا ہو چی
بلبل و طاؤس کو سکھلاتی ہین رفتار قدم

زاہد آیا ہی کبھی سی تو میخانی چل
ہاتھہ مُغ چو میگا لیگا ترِی خمّار قدم

ہوی پامال ہین عقل عقولِ عشرہ
شش جہت مین جو چلا ناز سی وہ جبار قدم

اے قبول اسکی ردیف اور جھکتی جائی
روکنا ہاتھہ کہین پائی جو بیکار قدم

تیری عاشق کا فلک سی ہی کہین پار قدم
باہر اس دائرہ سی کہتا ہی پرکار قدم

وادیِ عشق مین اوٹھتی نہین نسپار قدم
ہی تقاضا سی دل اس راہ مین تو مار قدم

خدمتِ صبر کیون جلوہ رفتار جلا کی
صاف میری لیی ہین برق دم اے یار قدم

تو وہ ہی جنبش کہ ہاتھہ آنا ترا مشکل ہے
نقدِ دل دیکی اگر پاؤن تو چھولون یار قدم

سنگ تیر کیو مرِی کردی زرِ دست افشار
یارسولِ مدنی دل پہ رکھہ اکبار قدم

چلن اولٹی مری بدراہ کی ہین اے جلّاد
کاٹنا ہاتھہ جو ہو جائین گنہگار قدم

اے جنون ساتھہ سرِ سنگ کا تہا بستی مین
آئی جنگل مین تو اب ڈہونڈتی ہین خار قدم

وہ صنم قبر پہ آیا نہ کبھی وائی نصیب | ہائی تعویذ کی بھولی رہی رفتار قدم

تاب ہے سیکڑون عشاق کی سر توڑیگا | جب نکالے گا پری رو ترا رہوار قدم

سادہ رو عشق مین تیری ہوئی جب مین وارد | آشنا خار سی ہوتی نہین زنہار قدم

اوسی مقتل مین جو دو چار بلای عاشق | سر بکف سب سی ہین آگی چلی چار قدم

دست بردار دریا سی ہو جائین اگر | تو ہین زنجیر کی بی شبہہ سزاوار قدم

دوش پر مثل خم می سو مسجد لی چل | واعظ النشہ کی باعث سے ہین بیکار قدم

بن حسن نظر آتی ہی ہر ہر ملت | آگی لیتی ہین تری کافر و دیندار قدم

سر بھی کٹ جائی تو بی دیکھی نہین ٹلنی کی | آگی رکھین گی تری طالب دیدار قدم

دل پہ پڑ لی نقش ہی تہو نسی مٹائی ہین نشان | تیری کوچی مین اگر رکھتی ہین اغیار قدم

مشک جانان لی دکھایا مجھی صحرای ختن | الفت گل لی کیی کانٹون سی افگار قدم

باوقار اپنی جگہہ سی نہین جنبش کرتی | کٹ بھی جائین تو اوٹھاتی نہین کہسار قدم

پاؤن سر پر جو رکھو زینت و عزت ہو مری | مین یہہ سمجھون کہ ہوی طرۂ دستار قدم

بدر شرمندہ ہوا اپنی جو خورشید سحرا | تو لی آی جان عجب پایۂ انوار قدم

نہ وہ پاؤنیگی گل اور نہ یہہ دامن تیرا
ہاتھہ منظور ہین اب مجھکو نہ درکار قدم

پیروا اونکا جو ہو سالکِ رہِ عرفان ہاتھہ آئے
عینکِ حق طلبی کہتی ہین ابرار قدم

کس طرح نکلین بھلا کوچی سی عاشق ای گل
بھول جاتین جو اوٹھاتین تری بیمار قدم

بھاگنا افعیِ گیسو سی بہت مشکل ہے
میری دو پاؤن ہزار اسکی ہین ای یار قدم

گلِ مضمون یہہ کھلین تختۂ قرطاس پر آج
کلکِ گل بن کی لی بلبلِ گلزار قدم

الفتِ سوزنِ مژگان مین یہانتک دوڑے
سو کہہ کر ہو گئی ای جانِ جہان تار قدم

فائدہ دشت نوردی مین ہوا کانٹون سی
آبلی پھوٹ گئی ہو گئی ہموار قدم

لذتِ زخم اوڑا لائیگی کوچی مین مدام
لاکھہ بار آؤنگا کانٹو کی جو اک بار قدم

خونِ دل پینی مین تقلید ہی پیکان کو مرے
ہنسنی مین تری لیا کرتا ہی سوفار قدم

کہہ نہ آیا جو مری ہاتھہ یہہ حیلہ آیا
کہ تقدم مین بہم کرتی ہین تکرار قدم

لی اوڑا ساتھہ وہ پڑتی ہی یہہ ہون صیدِ ضعیف
تیرِ ناوک سی بہی مین بڑھہ کی گرا چار قدم

آبلی پھوٹتی جاتی ہین مری صحرا مین
دُرِ دندان کی محبت مین ہین دُربار قدم

اپنی کوچی سی اوٹھاتی ہو تو کیونکر جاؤن
ناتوانی سی بہی مین پیچھی ہٹن دو چار قدم

صبح کیا ہوی قبول اپنی سیہ حالی مین
تیرگی سی نہ اوٹھاینگی شب تار قدم

جان بلب مین ہون غذا سی کیا کام — اب دوا پائی دوا سی کیا کام

انگلیان صاف یہہ دس چہریان ہین — غیر خون انکو حنا سی کیا کام

بیوفائی سی بہی کیا مطلب — آپ کو مہر و وفا سی کیا کام

ہو گا پہانسی سی مرا کام تمام — نکلی گا زلف رسا سی کیا کام

تلخی مرگ بہی کیا شیرین ہے — تلخ ہی میرا دوا سی کیا کام

کر گئی صف کی صف ای جان قضا — اب تمہین تیغ ادا سی کیا کام

جب کہا مینی کہ مین مرتا ہون — بولی وہ میری بلا سی کیا کام

غنچہ دل نہ کہلے گا ہرگز — ہجر مین مجہکو صبا سی کیا کام

آنکہون مین نور ترے حسن سی ہی — ہجر مین انکو ضیا سی کیا کام

جو کدورت سی نہ خالی ہون کبہی — اونکو ارباب صفا سی کیا کام

واسطی وصل کی خاطر نہ سنی — ہی وہ بت اوسکو خدا سی کیا کام

وہ نشۂ حسن نہ پوچھی گا سب مجھے
پادشاہون کو گداسی کیا کام

تنگی پہرتی ہین ترا سو دا ہے
عشق مین ننگ وحیاسی کیا کام

جسکو ہو درد محبت اوسکو
مرگ سی کام شفاسی کیا کام

تشنۂ جام فنا خضر سبہی ہین
نکلا پہر آب بقاسی کیا کام

بخشنا ہی جو نہ ہو مد نظر
پہر تمہین میری خطاسی کیا کام

جو مقدر ہی ملی گا وہ قبول
پہر مجہی حرص وہواسی کیا کام

## ردیف النون

خوش کیون نہ ہو اپنا دل رنجور بغل مین
ہی ہاتہہ مین ساغر بت مغرور بغل مین

اک نالہ جو کہینچون تو جہان ہو تہہ و بالا
دل کب ہی سرافیل کا ہی صور بغل مین

جنت مین بہی جاؤن تو نہ بہون تجہی لیجان
منہہ پہیرلون آبیٹہی اگر حور بغل مین

ساقی مئی گلرنگ سی بہر کر مجہی دی جیک
اب رکہہ نہ بہت ساغر بلور بغل مین

لیس شوق مین گاتا ہوا آتا ہی سنتی
ہی ساغر می ہاتہہ مین طنبور بغل مین

واعظ نظر آتا ہی نظر اوسکی نہ لگ جاے
مین شیشہ می کرتا ہون مستور بغل مین

جب سے کہ مری سامنی دلدار مرا ہے
دل آٹھہ پہر رہتا ہے مسرور بغل مین

لب چہرۂ روشن کی ہی پہلو مین تری لیٹ
خورشید لی ہی شب دیجور بغل مین

مجکو نہ دیا جام رقیبون کو پلایا
ساقی لی کیا شیشۂ دل چور بغل مین

دلبر اگر آیا تو بیٹھ جائیگا اوسی پاس
ٹھہری گا نہ اک دم دلِ رنجور بغل مین

عاشق جو ترا خلد مین پہونچی پسِ مردن
غلمان رہین آنکھون پر اور حور بغل مین

بس ذوقِ شہادت مین پڑا پھرتا ہون قاتل
رکھی ہون کفن دوش پہ کافور بغل مین

مین شیشہ می دور جو کرتا ہون بغل سی
تو اوسکی عوض پڑتا ہی ناسور بغل مین

بیری جگر و دل کو بھی تسکین ہو یارب
اک حور ہو آغوش مین اک حور بغل مین

گر یون ہے رہا دہیان اسی شعلہ رخون کا
رہجائیگا جل کر دلِ محرور بغل مین

آزاد بنا عشقِ قدِ یار مین جب سے
مین رکھتا ہون شاخ شجرِ طور بغل مین

پریون کا قبول اوس سی کرون ملک سنجر
ہو اوس شہِ خوبان کا جو منشور بغل مین

تیغ ابروسی ہوا سر قلم آسانی مین
کاٹ جو اسمین ہی کب وہ خمِ اسانی مین

دیکھتی دیکھتی خط اوسکا ہوی الفتِ زلف
دل گرفتار ہوا اور پریشانی مین

داغ ہر روز بڑہی جسم پہ مجہہ وحشی کی
خوب پیوند لگی جامۂ عریانی مین

ابروی یار کا اک روز یہہ کشتہ ہوگا
کلکِ قدرت نے یہہ لکہا مری پیشانی مین

قصہ خوانِ یار کو رغبت ہے اگر ان روزون
داستان میری بلا دفترِ طولانی مین

پاس ہی داغِ محبت تو وہ نالا کیون ہے
گل ہی جو دلِ بلبلِ بستانی مین

ہوی بالفرض تری لب کے برابر سرخی
ایسی نرمی تو نہین لعلِ بدخشانی مین

گوشت اب دل مین رہا ہی نہ جگر مین ہی لہو
یار آتا ہی عجب بے سر و سامانی مین

اسی پری ہی یہہ تری تارِ نظر کی تاثیر
رشتہ نور ہی تسبیحِ سلیمانی مین

اوج شاہونکا تو کیا خاک ہے بعدِ فنا
پر ہما کی ہوی مصروف مگس رانی مین

ہون وہ گمگشتہ رہِ عشق مین تیری اتنا
خضر ہی میری نظر غولِ بیابانی مین

رونی مین آئی جو اوس کانِ ملاحت کے یاد
نمکِ شور ملا آنسوون کی پانی مین

عاشقو جلتی ہو شاید ہو شہادت حاصل
عیدِ قربان ہی وہ مصروف ہے قربانی مین

تو نے اے بحرِ لطافت کبھی منہہ دیکھا تھا | آئینہ غرق ہے اب تک اوسی حیرانی مین
طائرِ رنگ ترے ہاتھہ سے اڑتا ہی نہین | ہے مگر دزدِ حنا صرفِ نگہبانی مین

خوفِ حق سے نہ بہے دانۂ اشک آہ قبول
حیف ہے عمر بسر ہو گئی نادانی مین

تمہارے شکوے سے اپنی زبان دراز نہین | غریب کُش نہین تم او زبان دراز نہین
بلند طبع ہون مین خلق ناتوان بین ہے | فلک عدو ہے کہ طبعِ زمانہ ساز نہین
وہ بت نہین جو نہین سنگ سے ہے سخت سوا | وہ دل نہین ہے کہ جو موم سے گداز نہین
کبھی تو پہونچو گا مین چہرے تک ہے کاکل سے | شبِ فراق سے زلفِ سیہ دراز نہین
کبھی بام پر اوسنے طلب کیا مجھکو | نشیب ہے مری تقدیر مین فراز نہین
بھلا بچے ترے پنجے سے کس طرح اے ترک | کہ یہہ مرا دلِ بے بال و پر ہے باز نہین
کیے فلک نے ہنرمند و بے ہنر یکسان | دُر و خزف مین کسیکو اب امتیاز نہین
مجھے عجب ہے کہ کیون ہو گیا ہے دل ٹکڑے | ابھی تو ابروِ سفاک تیغ باز نہین
چھپایا دل سے بھی حال اوسکی عشق کا ہمنے | جسے کہ جان لے غماز یہہ وہ راز نہین

قبول کیجی اوسی اور جان نذر نہ دی
تمہاری ناز سی لیتا اسی نیاز نہین

منہہ نہ دکھلای گرفتا ہون مین
بیوفا خاک تجکو چاہا ہون مین

زلف کی پیچ مین پہنسا ہون مین
تون سی مشکل سی رہا ہون مین

ہون جو یکتا بلا نصیبی مین
عاشقِ گیسوِ دوتا ہون مین

دل صدا دیتا ہی نہ توڑو تم
ای بتو خانۂ خدا ہون مین

سب سی پہلی مجہی کو قتل کرو
کہ شہیدون کا پیشوا ہون مین

پیس ڈالونگا اسکو گردش سی
دانہ گردون ہی آسیا ہون مین

زلف کا عاشقون سی ہی یہہ کلام
قہر ہون سحر ہون بلا ہون مین

یار آیا تو روٹہہ بیٹھا مین
ہی شبِ وصل پر جدا ہون مین

مجہسی ہر سمت تیری شہرت ہی
بوی گل تو ہی اور صبا ہون مین

واعظا خوف اب سقر کا نہین
شعلہ رویون سی یہہ جلا ہون مین

غمکی ہی مجہہ مریض سی تسکین
اب تو خود درد کی دوا ہون مین

قصد ہی شمع رخ سی جل جاؤن — شکل پروانی کی فدا ہون مین

ناز و انداز و عشوہ و غمزہ — ان بلاؤن مین مبتلا ہون مین

مین تو ہون جسم تو ہی روحِ روان — بی وفا تو ہی باوفا ہون مین

حسن تجکو ملا ہی عشق مجھی — شاہِ خوبان ہی تو گدا ہون مین

تجکو پاتا ہون جان کا دشمن — دوستی تجہسی کیا نباہون مین

کیون نہ ہر بحر مین روان دل ہو — اپنی کشتی کا ناخدا ہون مین

تہک کی بیٹہا ہون تری کوچی مین — کو بکو در بدر پھرا ہون مین

ناز کر گر مری قضا چاہی — ناز کی ساتہہ ہی ادا ہون مین

میری تربت کو سرخ پوش کرو — کشتۂ سرخیِ حنا ہون مین

مجہسی الفت بس اب کرو نہ قبول
تم بہت اچھی ہو برا ہون مین

اپنی شہری سی مجکو کام نہین — یہہ نشان ہی مرا کہ نام نہین

شیشہ مفتی کی سر سے توڑون گا — محتسب تجہسی کچہہ کلام نہین

نرگس انکھون کی کب نہین لونڈی
سروِ قامت کا کب غلام نہین

نظرِ بد حرام اسپر ہے
واعظا شبِ بدمی حرام نہین

نہ مٹا آبِ اشک سی نہ مٹا
داغِ سودای عشقِ خام نہین

انتہا اوج شعر کے نہ ملے
یہہ وہ زینہ ہے جس کا بام نہین

تیری قامت نہین قیامت ہے
آمدِ حشر ہی خرام نہین

موم دل ہو تو دل کا درد سنو
سنگدل ہو تو کچھہ کلام نہین

ایسا سوکھا ہون آتشِ غم سی
آنسوؤن مین بہی نم کا نام نہین

بات کی بات مین گئی شبِ وصل
صبح وقت وہ ہی کہ شام نہین

دردِ دل کروٹین بدلتا ہے
ایک پہلو مجھی قیام نہین

جان لینا اگر ہی خو تیری
جی چہپانا ہمارا کام نہین

ہون وہ مجنون کہ جان کر بیہوش
مجھسی مجنون بہی ہم کلام نہین

چادرِ گل کہان غریب ہون مین
خار کا بہی لحد یہ نام نہین

وہان نکیرین تنگ کرتی ہین
قبر ہے جبین کا مقام نہین

لب نہین دو ہلال دونون ہوین | گال کب دو مہِ تمام نہین
یادِ جم کرکے روؤ بادہ کشو | چشم عبرت ہی می کا جام نہین
جو تری زلف و رخ کی ہین ہمسایہ | صبح دنیا مین ہین تو شام نہین
خامشی تیری مرگِ عاشق ہے | زندگی ہی ترا کلام نہین
پھنس گیا کیون ہمارا طائرِ دل | زلفِ محبوب ہی یہہ دام نہین

پڑھ بدل کر ردیف اور غزل
خامشی کا قبول کام نہین

لطف سی کر لیا غلام ہمین | قہر سے کر دیا تمام ہمین
واعظا جب سے کی ہی توبہ ہے | زندگی ہو گئی حرام ہمین

قطعہ

اِس کا ڈر دورِ دورِ ساقی ہے | مست رکھتے ہی می مدام ہمین
لڑکھڑا تین تو ہاتھ پھیلا کر | محتسب سے کہین کہ تھام ہمین
بلبلون کی صدا ہی ای گل رو | صحنِ گلشن ہی تیرا دام ہمین
ہوگئی ہم خوشی سی شادی مرگ | آیا جب وصل کا پیام ہمین

یہہ اشارہ ہی ماہِ کامل کا — اوسکے رُخ نی کیا تمام ہمین

رہگئی خونِ دل ہی ہم پی کر — نہ دیا تو نے ایک جام ہمین

حالِ دل پوچھتی ہو نزع کی وقت — اب کہان طاقتِ کلام ہمین

خاص تیغِ نگہہ سے کہینچے اوسکے — نظر آتا ہی قتلِ عام ہمین

ہمصفیر و خبر نہ لے ابتک — خوب چھوڑا میانِ دام ہمین

نہ خفا ہو پھڑکنی پہ صیّاد — ہی قفس مین یہہ پہلی شام ہمین

دل تو قامت دکہائی پہ بس چکی — کیون دکہائی ہو اب خرام ہمین

چشمِ جانان پہ ہم ہوی مفتون — کرلیا وحشیون نی رام ہمین

بزمِ ساقی مین بیٹھنا نہ ملا — رہی گردش مثالِ جام ہمین

قبرِ مجنون پہ فاتحہ پڑہ دی — جب ملا نجد کا مقام ہمین

جو ہوا خضرِ راہِ چشمہ حسن — پہیر لایا وہ تشنہ کام ہمین

سرو اور ہم تہی دونون قد کی اسیر — کیا آزاد اوسی غلام ہمین

ہو مبارک رقیب وصل تجہے — ہجر نے کر دیا تمام ہمین

